السياسة، وصحته القوة، وروجه سماسرتها من متاجرى علماء السوء ، وسهل ذلک الإرسال والتجويد بطى أسماء رجال بعض سلسلة الإسناد إذا کانوا من طبقة واحدة فى المعاصرة، وکل هذا کان فى تلک الأيام مشهورا.

والزهرى من أکبر رواة الصحيح، وقد کان من صنائع بنى مروان، وعمالهم، بل هو من المنقطعين إليهم، ومن المتقربين إلى أهل الدنيا فلا غرو إن روى ما يروج به أمرهم تزلفا إليهم، أو دفعا لشرورهم عنه، أو إبعادا لشکوکهم فيه.

جاء فى الکشاف فى تفسير قوله تعالى:﴿ولا ترکنوا إلى الذين ظلموا فتمسکم النار﴾.

قال:قال الحسن رحمه الله:جعل الله الدين بين لايين (ولا تطغوا ولا ترکنوا) ولما خالط الزهرى السلاطين کتب له أخ فى الدين :عافانا الله وإياک أبا بکر من الفتن، فقد أصبحت بحال ينبغى لمن عرفک أن يدعو لک الله، ويرحمک، أصبحت شيخا کبيرا قد أثقلتک نعم الله بما فهمک من کتابه، وعلمک من سنة نبيه، وليس کذلک أخذ الله الميثاق على العلماء قال الله سبحانه:﴿لتبيننه للناس ولا تکتمونه﴾.

واعلم أن أيسر ما ارتکبت، وأخف ما احتملت أنک آنست وحشة الظالم، وسهلت سبيل الغى بدنوک ممن لم يؤد حقا، ولم يترک باطلا حين أدناک، اتخذوک قطبا تدور عليک رحا باطلهم، وجسرا يعبرون عليک إلى بلائهم، وسلما يصعدون فيک إلى ضلالهم، ويدخلون بک الشک على العلماء ، ويقتادون بک قلوب الجهال .إلى آخر ما قال .انتهى.

وقد نقل العلامة الشيخ المحدث طاهر الجزائرى فى کتاب

توجيه النظر أن الزهرى كان يعمل لبنى أمية.

قال المحدثون: إن السند ولو كان كالشمس وضوحا لا يفيد صحة المتن المنكر.

قال الحافظ بن عبد البر فى الاستيعاب عند ذكره أحاديث مما رواه البخارى وغيره، وصححها غير واحد، قال: لا تصح لعدم صحة المعنى، أى ولا عبرة حينئذ بصحة السند.

ونقل ابن السبكى فى الطبقات أن أحمد بن حنبل أوصى أن يضرب على حديث أبى هريرة الذى فيه الإشارة إلى أمر الناس باعتزال قريش، مع أن رجاله ثقات، وما ذاک إلا لمخالفته المشهور من الأحاديث.

قال أخونا السيد محمد رشيد رضا، وفقه الله لمراضيه: إننى أعلم أنه ليس كل ما صحح بعض المحدثين سنده يكون صحيحا فى نفسه، أو متفقا على تعديل رجاله، فكأين من رواية صحح بعضهم سندها.

وقال بعضهم بوضعها لعلة فى متنها، أو سندها، والجرح مقدم على التعديل، بشرطه، وقد ذكروا من علامات الوضع ما ردوا به بعض الروايات الصحيحة الإسناد .انتهى.

وقد تكلم الشيخ طاهر الجزائرى رحمه الله على هذا الموضع فى مواضع من كتابه توجيه النظر، وفى كتابنا العتب الجميل فى هذا المعنى ما يفيد المستفيد فليراجع ذلک من أحب.

وما ذكره المصنف من قول العباس لعلى عليه السلام :أمدد يدک أبايعک، وامتناع على عليه السلام فقد اختلف فى أيهما كان رأيه الصواب، والذى يظهر لنا أن كليهما كان مصيبا من الجهة التى اعتمدها، ولكن عليا عليه السلام كان أتم إصابة، وأبعد نظرا، وأحكم

رأيا، فإن العباس بنى رأيه على حسن ظنه بالأمة، التى لم تر الخير إلا بواسطة رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم فلم يجوز منها أن تعرض عن أهل بيت نبيها، سيما صنوه وأخيه، وأفضل من تركه بعده، وأكبر مجاهد بين يديه.

وعلى اخترق نظره الحجب فعرف جلية الأمر، وحقيقته إما بفراسة صادقة، أو بأخبار أخيه له بذلك عن ربه جل جلاله، فعلم ما تكنه سجف الغيوب، وضمائر القلوب، فحفظ بما صنعه الإسلام عن الزوال جزاه الله عن دينه وعن نبيه وعن المسلمين خير الجزاء، وما كان فعله ذلك أول خدمة ضحى فيها بكل نفيس غال.

وما رواه المصنف من قيام أبى سفيان على قبر حمزة وخطابه له، وقد تقدم نقله.

فالرواية الأولى لعلها كانت بالمعنى، تلطيفا للشناعة، والرواية الثانية هى الصواب إن شاء الله تعالى، وفيها أنه ركل قبر حمزة برجله اقتداء بإبليس فى ركله جسد آدم عليه السلام، ونرى أن أبا سفيان أراد بمخاطبته حمزة بقوله:إن الأمر الذى كنت تقاتلنا عليه بالأمس قد ملكناه اليوم مقابلة خطاب رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم لأصحاب قليب بدر بقوله:هل وجدتم ما وعدكم ربكم حقا فإنا وجدنا ما وعدنا ربنا حقا.

وهذا غير كبير ممن وقف على حمزة هذا مقتولا ممثلا به، وقد أكلت زوجته هند كبده، وقطعت آرابه، ومذاكيره فجعلتها حليا لها فضرب بزج رمحه شدق حمزة، وقال:ذق عقق، ذق عقق، ومن القائل لعثمان بن عفان فيما رواه الحافظ بن عبد البر حين استخلف على الناس عثمان:أدرها كالكرة، واجعل أوتادها بنى أمية، فإنما هو الملك، ولا

أدرى ما جنة، ولا نار.وقد تقدم نقل المصنف لهذه المقالة.

وقـد انتهينا من كتابة ما رأينا فى بيانه إفادة، وبقيت فى زوايا كلام الـمصنف رحمه الله بقية لا حاجة بنا للكلام عليها مما أطال به فمنها ما هـو بـديهى البطلان متهافت، ومنها ما للكلام عليه محل آخر، ومنها ما هو صواب، وصحيح ثابت، وهو الموافق لما حققناه.

وتـم تسـويد هذه الوريقات مع استعجال مع عزمنا على السفر من مدراس إلى سنغافورا.

فـالـحـمـد لله الذى هدانا لهذا وما كنا لنهتدى لولا أن هدانا الله فـما كان حقا وصوابا فمن الله وحده، وله الحمد والمنة وما كان باطلا وخطأ فمنى ومن الشيطان، وأستغفر الله للعمد والخطأ .

سبـحـان ربک رب الـعـزـة عما يصفون، وسلام على المرسلين، والحمد لله رب العالمين.

وكـان الـفراغ من تسويدها ظهر يوم الثلاثاء لثمان خلت من شهر صفر عام 1337ه وتـم تبييـضه ضحى يوم الاثنين لثلاث بقين من شهر رجب عام 1342فى سنغافورا .

والـحـمد لله أولا وآخرا، وصلاته وسلامه على محمد وآله، ومن تبعهم بإحسان.

وكتبه بيده العبد محمد بن عقيل بن يحيى عفا الله عنهم آمين.

☆

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام حمد وثنا اس اللہ کے لیے ہے جس نے دین حق کی طرف ہماری رہنمائی فرمائی، اگر اللہ نے ہمیں ہدایت نہ دی ہوتی تو ہم ہدایت نہ پاتے۔ اللہ کی رحمت اور سلامتی نازل ہو ہمارے آقا اور مولا محمد ﷺ پر اور آپ کی ہدایت یافتہ آل پر اور ان پر بھی جو آپ کی اتباع کرتے ہوں اور آپ سے غایت درجہ کی محبت رکھتے ہوں۔ اے اللہ ! ہمارے سامنے حق کو آشکار کردے اور ہمیں اس کی پیروی کرنے کی توفیق عطا فرما، اسی طرح باطل کو ہمارے سامنے واضح کردے اور ہمیں اس سے دور رہنے کی توفیق عطا فرما۔ اور تو حق کو ہمارے لیے اس طرح مشتبہ نہ بنا کہ ہم خواہشات کی پیروی میں لگ جائیں۔

حمد وصلوۃ کے بعد: میں نے حافظ علامہ احمد بن علی بن عبدالقادر مقریزی رحمہ اللہ کی کتاب ''**النزاع والتخاصم فیما بین بنی أمیة وبنی هاشم**'' پڑھی۔ میں نے پایا کہ موصوف نے اپنی کتاب میں بہت سی مفید باتیں جمع کردی ہیں لیکن ساتھ ہی ساتھ اس میں کچھ غلطیاں بھی ہیں اور کئی طرح کے اوہام بھی موجود ہیں۔

میں نے اللہ عزوجل سے استخارہ کیا، اس سے مدد طلب کی اور اس پر بھروسہ کرتے ہوئے علامہ مقریزی کی کتاب سے مفید باتوں کی تلخیص کی اور کچھ مزید اچھی باتوں کا اضافہ کیا۔ میں نے موصوف کی کتاب سے جو کچھ ملخص کیا ہے، اس میں ان کے الفاظ کی پابندی نہیں کی ہے۔ کتاب کی تکمیل میں نے اس طرح کی ہے کہ حق اور درست بات کھل کر سامنے آجائے۔ اور ان اوہام اور غلطیوں سے پردہ ہٹ جائے جو مصنف رحمہ اللہ کی تحریر میں موجود ہیں۔

میں اللہ کی کریم ذات سے پرامید ہوں کہ وہ میرے اس عمل کو محض اپنی رضا کے لیے خالص بنائے گا، میں اللہ سے دست بہ دعا ہوں کہ اس کتاب سے مجھے نفع پہنچائے

اور اپنے نیک اور صالح بندوں کو بھی اس سے فائدہ اٹھانے کی توفیق دے، اللہ بڑا ہی سخی اور رحم فرمانے والا ہے۔

میں نے اس کتاب کا نام ''**فصل الحاکم فی النزاع والتخاصم فیما بین بنی أمیة وبنی هاشم**'' (بنوامیہ اور بنوہاشم کے درمیان اختلاف اور رسّہ کشی کا محاکمہ) رکھا ہے۔

مصنف رحمہ اللہ نے اپنی کتاب کے دیباچے کے بعد لکھا ہے کہ مجھے اکثر اس بات پر تعجب ہوتا رہا ہے کہ بنوامیہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نسلی بعد اور لاتعلقی کے باوجود کس طرح منصب خلافت پر دست درازی کی، کہاں بنوامیہ، کہاں بنومروان بن حکم جسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ملک بدر کر دیا تھا اور اس پر لعنت فرمائی تھی اور کہاں بات منصب خلافت کی، خاص طور پر اس وقت جب ان کا کردار وعمل نا قابل قبول تھا۔ بنوامیہ اور بنوہاشم کے درمیان دشمنی اور شدید اختلاف زمانہ جاہلیت سے موجود رہا ہے۔ اور یہ تاریخی طور پر ثابت ہے۔ اسلام کے ظہور کے بعد اس میں شدت اپنی انتہاء کو پہنچ گئی کیوں کہ بنوامیہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عداوت اور دشمنی میں پیش پیش تھے، ان کو عام مسلمانوں سے بھی عداوت تھی، وہ ان کو اذیت پہنچاتے رہتے تھے، ان کی عزت ووقار کو مٹادینے کی ہر ممکن کوششیں کیا کرتے تھے، یہ سلسلہ چلتا رہا تا آنکہ وہ زیر اور مغلوب ہو گئے اور فتح مکہ کے موقع پر طوعاً وکرہاً مسلمان ہو گئے۔

لیکن مسلمان ہونے کے باوجود بنوامیہ میں ہمیشہ بعض ایسے لوگ رہے جو اسلام اور اہل اسلام سے دشمنی رکھتے تھے اور اس دشمنی کے لیے وہ مشہور بھی تھے۔ قسم ہے اللہ کی! بنوامیہ اور خلافت کے درمیان بعد المشرقین ہے کیوں کہ قرشیت کے علاوہ کوئی ایسا سبب اور نسب نہیں جس سے منصب خلافت پر کسی طرح کا ان کا استحقاق ثابت ہوتا ہے اور قریشی ہونے میں تو بہت سارے قبائل یکساں درجہ رکھتے تھے، اس میں بنوامیہ کا کوئی

امتیاز نہیں تھا۔

نبی اکرم ﷺ کے سب سے قریبی اعزاء ان کے علاوہ لوگ تھے، اسی طرح آپ ﷺ کی وصیت ان کے سوا دوسروں کے لیے تھی ، اسلام اور اسلام کے نبی کی مدد کرنے والے ان کے دشمن تھے اور اسلام کی طرف سبقت کرنے والوں سے ان کی جنگ تھی۔

بنوامیہ دینی اور علمی حیثیت سے کسی بھی درجے میں خلافت کے اہل نہیں تھے، اسی طرح نصرت نبی ﷺ میں بھی ان کا کوئی کردار نہیں تھا، آپ ﷺ سے ان کا کوئی قریبی رشتہ بھی نہیں تھا اور نہ وہ کسی اعتبار سے آپ کے وارث ہو سکتے تھے۔ یہ تمام باتیں متفق علیہ ہیں، ان میں سے کسی ایک بات پر بھی مسلمانوں کے درمیان کوئی اختلاف نہیں ہے۔

بنوامیہ جب کہ اہلیت خلافت سے بہت زیادہ دور تھے، کاش وہ اسی طرح دور رہتے اور اپنی اس حیثیت کو تسلیم کیے رہتے لیکن خلافت کے لیے انھوں نے ایسے ایسے اقدام کیے جن کو شمار بھی نہیں کیا جا سکتا ہے۔

بنوامیہ کے سربراہ ابوسفیان بن حرب کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عداوت، آپ سے ان کی جنگ، ان سے آپ ﷺ کا جہاد کرنا اس قدر معروف و مشہور ہے کہ اس سے انکار کیا ہی نہیں جا سکتا۔ بعد میں بادل ناخواستہ وہ مسلمان ہو گئے لیکن ان کو خلاصی عباس بن عبدالمطلب کی سفارش پر حاصل ہوئی تھی جب کہ انھوں نے حضرت عباس سے اس کی خصوصی درخواست کی تھی۔

اس کشادہ دستی اور عفو و کرم کا بدلہ اس طرح دیا گیا کہ سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے جنگ کی گئی، ان کے بڑے بیٹے سیدنا حسن علیہ السلام کو زہر دیا گیا، حسین علیہ السلام، سیدنا علی رضی اللہ عنہ کی دیگر اولاد اور دیگر اقربائے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو کربلاء میں شہید کیا گیا، ان کے حرم اور بچوں کو اونٹ کی ننگی پیٹھ پر سوار کر کے شام لے جایا گیا، علی بن حسین زین العابدین کی بلوغت اور مراہقت میں اشتباہ ہوا تو ان کو ننگا کر کے جانچ کی گئی جیسا کہ جنگوں میں فتح یاب ہونے کے بعد مشرکین کے بچوں کے ساتھ کیا جاتا ہے۔

معاویہ کے وزیر اور امیر بسر بن ارطاۃ نے عبید اللہ بن عباس کے دو معصوم چھوٹے بچوں کو قتل کر ڈالا جس سے ان کی ماں مدہوش ہوگئی اور اس نے اپنے دونوں بچوں کا وہ مرثیہ لکھا جو عام ہے۔

بنوامیہ نے عقیل بن ابی طالب کی اولاد کو قتل کیا، ان پر یہ الزام عائد کیا گیا کہ انھوں نے میدان کربلاء میں اپنے بھائی کی مدد کی تھی۔

جو حضرات بنوامیہ کو جانتے ہیں، انھیں ان کے ان سیاہ کارناموں پر کوئی حیرت نہیں ہے کیوں کہ ان عادات وخصائل کے حامل افراد سے ایسا کرنا کچھ بعید بھی نہیں ہے البتہ حیرت ان حضرات پر ضرور ہے جو ان کے حالات جاننے اور ان کے افراد کو پہچاننے کے باوجود ان کے ساتھ رواداری دکھاتے ہیں۔

بنوامیہ میں ایک صاحب ابواحیحہ سعید بن عاص بن امیہ تھے جن کی وفات حالت کفر میں ہوئی، وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے تمام لوگوں سے کہیں زیادہ دشمنی رکھتے تھے۔ اسی طرح ایک صاحب کا نام عقبہ بن ابی معیط تھا جو انتہائی فاجر، فحش گفتار اور خبیث تھا، اس نے ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حالت سجدہ میں دیکھا تو آپ کی گردن پر سوار ہو کر روند ڈالا، دوسری مرتبہ اسی حالت میں دیکھا تو بکری یا اونٹ کی اوجھ لاکر آپ کے اوپر ڈال دی۔ غزوہ بدر میں یہ گرفتار ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی علیہ السلام کو حکم دیا کہ اسے قتل کر دیں۔ قتل ہوتے وقت اس نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا: بچے کا کیا ہوگا؟ آپ نے فرمایا: اس کے لیے جہنم ہے۔

بنوامیہ ہی میں سے ایک شخص حکم بن ابی العاص تھا جس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لعنت فرمائی تھی اور جسے مدینہ بدر کر دیا تھا، وہ رسول اللہ ﷺ کو اذیت پہنچاتا تھا اور اسلام کے لیے باعث عار تھا، وہ مسلمان ضرور ہوگیا تھا لیکن مخلص نہیں تھا، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سرگرمیوں کی ٹوہ میں لگا رہتا تھا اور آپ کی تمام خبریں کفار مکہ تک پہنچاتا تھا، ایک مرتبہ وہ نبی اکرم ﷺ کے پیچھے پیچھے چل رہا تھا، آپ

سے ناگواری ظاہر کرتے ہوئے ناک مارتا اور چڑانے کے لیے منہ بگاڑ رہا تھا۔ نبی اکرم ﷺ نے جب پیچھے مڑ کر دیکھا تو بددعا دیتے ہوئے فرمایا: اللہ تیری ناک اور منہ کو ایسا ہی کردے چنانچہ تاحیات وہ اسی بڑی صورت کو لیے پھرتا رہا۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے مدینہ سے باہر نکال دیا تھا، اس وقت آپ نے اس پر اور اس کی اولاد پر لعنت فرمائی تھی اور کہا تھا: تباہی ہو ہر اس شخص کے لیے جو اس کی پشت سے دنیا میں پیدا ہو۔ اس کے علاوہ بھی اس کے بعض برے واقعات کا ذکر کتب سیر و تراجم میں ملتا ہے۔ اسی کے سلسلے میں عبدالرحمٰن بن حسان بن ثابت نے اس کے بیٹے کو مخاطب کر کے یہ اشعار کہے تھے:

إن اللعين أباك فارم عظامه

إن ترم ترم مخلجا مجنونا

''تیرا باپ ملعون ہے، آج اس کی ہڈیاں بوسیدہ ہو چکی ہیں، اپنے باپ کی طرح رسوا اور پاگل بن کر تیری ہڈیاں بھی ایک دن بوسیدہ ہو جائیں گی''۔

يضحى خميص البطن من عمل التقى

و يظل من عمل الخبيث بطينا

''جو انسان تقوی اور للٰہیت کے کام انجام دیتا ہے، اس کا پیٹ اندر کو دھنسا ہوتا ہے جب کہ برے کام کرنے والے کی توند باہر نکل آتی ہے''۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دشمنوں میں سے ایک شخص کا نام عتبہ بن ربیعہ تھا جو اللہ اور اس کے رسول سے سخت دشمنی رکھتا تھا۔ وہ امیر معاویہ کا نانا تھا۔ اسے غزوۂ بدر میں امیر حمزہ رضی اللہ عنہ نے قتل کیا تھا، پھر جب حمزہ رضی اللہ عنہ غزوۂ احد میں شہید کر دیے گئے تو ہند بنت عتبہ نے ان کا کلیجہ چبالیا اور ان کی انگلیاں کاٹ کر ان کا ہار بنا کر اپنے گلے میں پہنا اور اپنے گلے کے زیور اتار کر بطور انعام حمزہ رضی اللہ عنہ کے قاتل وحشی کو دے دیے، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فتح مکہ کے دن جب عام معافی کا

اعلان فرمایا تو ہند کو اس سے مستثنیٰ رکھا اور اسے قتل کرنے کا حکم صادر فرمایا، صورت حال دیکھ کر اس نے اسلام قبول کر لیا۔ یہی ہند بنت عتبہ امیر معاویہ کی ماں ہے، وہ معاویہ جنھوں نے اسلام کے احکام بدل ڈالے اور اسلام کے ستون منہدم کر دیے۔

بنوامیہ ہی کا ایک فرد ولید بن عتبہ تھا جسے حالت کفر میں سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے غزوۂ بدر میں قتل کر دیا تھا، وہ امیر معاویہ کا ماموں تھا۔

ان میں سے ایک شخص شیبہ بن ربیعہ تھا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف مختلف قسم کی چالیں چلا کرتا تھا اور آپ کو اذیت پہنچایا کرتا تھا، حالت کفر میں یہ بھی غزوہ بدر میں مارا گیا۔

بنوامیہ ہی سے تعلق امیر معاویہ کے والد ابوسفیان کا بھی تھا، جس نے اللہ اور اس کے رسول کی عداوت کا جھنڈا بلند کر رکھا تھا، وہ کفر کے سرغنوں میں سے ایک تھا، اللہ، اس کے رسول اور مسلمانوں سے شدید عداوت رکھتا تھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جنگ کرنے میں بہت پیش پیش رہا کرتا تھا اور ہر طرح کی چالیں چلتا تھا، شمع اسلام کو بجھانے کا بڑا حریص تھا، اسلام کو بیخ و بن سے اکھیڑ دینے کا خواہش مند تھا، زمانۂ جاہلیت میں وہ زندیق اور دہریہ تھا، آخر کار شکست کھا کر مغلوب ہو گیا اور نہ چاہتے ہوئے بھی اسلام میں داخل ہو گیا، غزوہ حنین میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نکلا، اس کے پاس پانسے کے تیر تھے، جن سے فال نکالتا تھا، غزوہ حنین میں مسلمانوں کی ابتدا میں شکست سے بہت خوش ہوا اور پھر منافقین کے لیے سب سے بڑی پناہ گاہ بن گیا۔

امام حسن بصری روایت کرتے ہیں کہ جب سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ بن گئے تو ابوسفیان ان کے پاس گیا اور کہا: اس خلافت کو گیند بنا دو، اس کے بڑے بڑے ستون بنوامیہ کو بناؤ کیوں کہ بادشاہت کا حق صرف انھیں کو ہے، میں نہیں جانتا کہ جنت کیا ہے اور جہنم کس چیز کا نام ہے۔

بنوامیہ ہی کا ایک فرد معاویہ بن مغیرہ بھی تھا، یہ ان لوگوں میں شامل تھا جنھوں

نے شہید ہو جانے کے بعد حمزہ رضی اللہ عنہ کی لاش کا مثلہ کیا تھا، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کے مطابق اسے حالت کفر ہی میں سیدنا علی اور سیدنا عمار بن یاسر رضی اللہ عنہما نے قتل کیا تھا۔

بنوامیہ ہی میں وہ عورت بھی تھی جو لکڑیوں کا گٹھرا اٹھانے والی تھی، وہ امیر معاویہ کی پھوپھی تھی جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو گالیاں دیتی تھی، طرح طرح سے آپ کو تکلیف پہنچایا کرتی تھی، آپ کے راستے میں کانٹے بوتی تھی، وہ بھی حالت کفر میں جہنم واصل ہوئی۔

یہ تمام لوگ آپس میں ایک دوسرے کے قریبی رشتہ دار تھے، انھوں نے اللہ اور اس کے رسول کی عداوت میں بڑھ چڑھ کو حصہ لیا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اذیتیں پہنچائیں، مسلمانوں کو اس قدر تکلیفیں دیں کہ وہ حبشہ کی طرف ہجرت کرنے کے لیے مجبور ہو گئے، بنوامیہ کے ظلم وستم اور ان کی تعذیب سے بچنے کے لیے اہل اسلام مدینہ منورہ چلے گئے۔ مہاجرین کے چلے جانے کے بعد انھوں نے ان کی چراگاہوں اور اور جائیدادوں پر قبضہ کر کے ان کو فروخت کر دیا۔ متعدد بار انھوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو شہید کرنے کی منصوبہ بندی کی لیکن اللہ نے ان کے مکروفریب سے آپ ﷺ کی حفاظت فرمائی۔ ان میں سے ہر فرد نے اپنی جان، مال اور قبیلے کے ساتھ نبی اکرم ﷺ کے ساتھ مکروفریب کرنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا اور آپ ﷺ کو اذیت پہنچانے کی ہر ممکن کوشش کی۔ پھر جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہجرت فرما کر مدینہ منورہ تشریف لے آئے، اور اللہ نے ان کے شر سے آپ کو نجات دے دی، اس کے باوجود وہ اپنی حرکتوں سے باز نہیں آئے، انھوں نے مکہ میں اور اس کے چاروں طرف یہ اعلان کرا دیا کہ جو محمد ﷺ کو قتل کرے گا، اسے انعام میں سو اونٹ دیے جائیں گے اور ایسا انھوں نے محض نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے حسد اور آپ سے نفرت کی وجہ سے کیا۔

کمینوں کی اس ٹولی میں نفاق کو پناہ دینے والے بھی تھے، گرگٹ اور گرگٹ کے بیٹے بھی تھے، سیدنا حسین علیہ السلام کے دانتوں میں چھڑی سے کریدنے والے بھی تھے، وہ بچہ بھی تھا جو آگ کے لیے پیدا ہوا تھا، کلیجہ چبانے والے بھی تھے اور لکڑیوں کا گٹھر اٹھانے والے بھی تھے۔

منصب خلافت پر تسلط جما لینے کے بعد انھوں نے نبی اکرم ﷺ کے بھائی اور مسلمانوں کے سردار کو گالیاں دیں، مہاجرین، انصار، بدری صحابہ اور درخت کے نیچے نبی اکرم ﷺ کے ہاتھ پر بیعت کرنے والے فضلائے صحابہ کو قتل کیا، اس کے بعد بھی یہ سلسلہ تھما نہیں، انھوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نواسے اور آپ کی خوشبو کو شہید کیا، ان کے سینے اور پشت کو میدان جنگ میں گھوڑوں کی سموں سے روندا، زید بن علی کو قتل کیا، پھر ان کی قبر سے ان کی لاش نکالی، انھیں سولی پر لٹکایا اور ان کے سر کو شاہی محل کے دروازے پر پھینک دیا تا کہ آنے جانے والے ان کا سر کچلتے رہیں، اور ان کے سر کا گودا مرغ نوچ نوچ کر کھاتے رہیں۔ اسی واقعہ کو ایک شاعر نے اس طرح نظم کیا ہے:

**اطردوا الديک عن ذؤابة زيد**

**طالما کان لا تطاه الدجاج**

''انھوں نے کہا کہ اگر مرغ زید کا بھیجا نہیں کھا رہا ہے اور ان کو روند نہیں رہا ہے تو اسے زید کے سر سے دور ہٹا دو''۔

اور ایک دوسرا شاعر بنو امیہ کے فسق و فجور پر فخر کرتے ہوئے کہتا ہے:

**صلبنا لکم زيدا علی جذع نخلة**

**ولم نر مهديا علی الجذع يصلب**

''ہم نے تمھارے زید کو کھجور کے پیڑ پر سولی دے دی، حیرت ہے ہم نے کبھی کسی مہدی کو سولی پر لٹکتے نہیں دیکھا''۔

پھر انھوں نے زید کے بیٹے یحیٰ کو قتل کیا اور قاتل کو انھوں نے مروان کے جانباز کا خطاب دیا، اسے دین کا مددگار بتایا، اسی طرح انھوں نے علی بن عبداللہ بن عباس کو دو مرتبہ کوڑے لگوائے، ابو ہاشم بن محمد بن علی کو زہر کھلا کر مار دیا، امام ابراہیم کو قتل کیا، ان کا سر چونے کے بورے میں ڈال دیا یہاں تک کہ ان کی وفات ہوگئی۔ واقعہ حرہ میں انھوں نے عون بن عبداللہ بن جعفر کو قتل کیا۔

بنو امیہ میں جو شخص کفر میں سب سے زیادہ ڈوبا ہوا تھا اور جسے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سب سے زیادہ عداوت تھی، وہ عبدالملک بن مروان بن حکم تھا، حیرت ہے کہ اس کے باوجود وہ خلیفہ بن گیا اور بنو امیہ کے کئی ایک خلفاء اس کے بیٹے بنے۔

جاننے والے جانتے اور پہچانتے ہیں کہ یہ عبدالملک کون تھا، عبدالملک کا دادا حکم بن عاص تھا جس کا ذکر گزر چکا ہے، اس کا نانا معاویہ بن مغیرہ تھا، اس کا ذکر بھی ہو چکا ہے، اس کے باپ مروان پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لعنت فرمائی تھی، وہ گرگٹ ابن گرگٹ اور ملعون ابن ملعون تھا، وہ اور اس کی اولاد (علاوہ صالحین کے جو کہ بہت کم ہیں) بنو امیہ سے تعلق رکھتے تھے، انھیں کو قرآن مجید میں شجرۂ ملعونہ سے تعبیر کیا گیا ہے۔ کیا بھلا ایسا شخص امیر امیر المومنین ہوسکتا ہے، امیر المومنین تو وہی ہوگا جو سب سے پہلے ایمان واسلام کی دولت سے سرفراز ہوا ہو۔

ہشام بن عبدالملک جو انھیں کا ایک فرد تھا، اس کے بارے میں ایک حدی خواں نے ایک مرتبہ یہ شعر پڑھا:

**إن علیک أیها البختی**

**أكرم من تمشی به المطی**

''اے بختی اونٹ! تیری پشت پر وہ شخص سوار ہے جو اس شخص سے زیادہ باعزت ہے جسے سوار کر کے تو چل رہا ہے''۔

یہ سن کر اس نے کہا: تیری بات سچی ہے۔

ایک بار اس نے کہا: قیامت کے دن میں سلیمان بن عبدالملک کی شکایت امیر المومنین عبدالملک بن مروان سے کروں گا۔ اس کی جہالت کے لیے اس کی یہی بات کافی ہے۔

اس نے اپنے بیٹے سعید کو حمص کا والی مقرر کر دیا، بعد میں اس تک یہ خبر پہنچی کہ وہ عام لوگوں کی عورتوں سے زنا کرتا پھرتا ہے۔ یہ خبر سن کر اس نے اس سے کہا: اے خبیث کے بیٹے! تو زنا کرتا پھرتا ہے جب کہ تو امیر المومنین کا بیٹا ہے، تو قریش کا سب سے فاجر و فاسق انسان ہے، اسے قتل کر دو اور اس کی جائیداد ضبط کر لو۔ بنو امیہ عہد جاہلیت ہی سے دوسروں کی عزت اچھالنے، فسق و فجور کے کام کرنے اور ظلم و تعدی میں طاق تھے۔ ایک مرتبہ امیہ نے جناب ہاشم کو ایک مقدمے کا فیصلہ کرنے کے لیے بلایا، جناب ہاشم نے مقدمے کی کارروائی سننے کے بعد امیہ کو شہر بدر کر دیا، امیہ شام چلا گیا، وہاں دس سالوں تک مقیم رہا، وہ ایک زانی انسان تھا جس سے اسے شدید کمزوری لاحق ہوگئی تھی۔ اس کے بعد ایک مرتبہ جب حرب بن امیہ نے نفیل بن عبدالعزیٰ کے سلسلے میں فیصلہ کرنے کے لیے عبدالمطلب کو بلایا تو نفیل کو حرب کے اس اقدام سے سخت حیرت ہوئی اور اس نے اس سے کہا:

أبوک معاهر وأبوه عف

وذاد الفيل عن بلد حرام

''تیرا باپ زانی تھا اور اس کا باپ پاک دامن تھا، اس نے ہاتھی کو حرم مکی سے دور بھگا دیا تھا''۔

امیہ نے ایک ایسا کام بھی کیا جو جاہلیت میں کسی نے نہیں کیا تھا، اس نے اپنے بیٹے ابوعمرو کے لیے اپنی بیوی کو چھوڑ دیا اور اس سے اپنے بیٹے کی شادی کرا دی اور پھر ابوعمرو نے اپنے باپ کے سامنے اس کی سابقہ بیوی کے ساتھ شب زفاف منائی۔ جاہلیت میں یہ بیماری تو تھی کہ لوگ اپنے والد کی وفات کے بعد ان کی بیوہ عورتوں سے

شادی کرلیا کرتے تھے لیکن ایسا کبھی نہیں ہوا کہ کوئی بیٹا اپنے باپ کی منکوحہ سے اس کی آنکھوں کے سامنے اس سے شادی کرلے، امیہ کے علاوہ کسی نے کبھی ایسا نہیں کیا۔ کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے:

**عبد شمس قد أضمرت لبنی ها**

**شم حربا یشیب منها الولید**

''عبد شمس نے بنو ہاشم سے ایک ایسی شدید اور لامتناہی جنگ چھیڑ رکھی ہے، جس سے نومولود بچے بھی بوڑھے ہو جائیں''۔

**فابن حرب للمصطفی وابن هند**

**لعلی و للحسین یزید**

''ابن حرب نے مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے جنگ کی، ابن ہند نے علی علیہ السلام سے جنگ کی اور یزید نے حسین علیہ السلام سے جنگ کی''۔

اور اس بات میں کوئی شک نہیں ہے جیسا کہ ایک شاعر نے کہا ہے:

**إن العداوة تلقاها وإن قدمت**

**کالعر یسکن أحیانا وینتشر**

''دشمنی خواہ کتنی ہی پرانی کیوں نہ ہو جائے، وہ وقتاً فوقتاً اپنا رنگ دکھاتی ہی رہتی ہے جیسے خارش کبھی سمٹ جاتی ہے اور کبھی پھیل جاتی ہے''۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنوامیہ کو اپنے سے دور رکھا تھا، اپنی قرابت داری سے ان کو نکال دیا تھا، اس کے لیے آپ نے بنو ہاشم اور بنو مطلب کو مختص کرلیا تھا۔ یہ بات حدیث سے ثابت ہے جو کئی ایک سندوں سے آئی ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے محض نسبی قرابت کو احکام دین الٰہی میں معتبر قرار نہیں دیا ہے جب تک اس میں دینی قرابت شامل نہ ہو جائے لہذا بنوامیہ کا تعلق اگرچہ بنوعبدمناف سے ہے لیکن اس کا کوئی فائدہ انھیں نہیں ہونے والا ہے کیوں کہ وہ دین اسلام سے سخت عداوت

رکھتے تھے،انھوں نے نبی ﷺ اور اسلام کو بے یارومددگار چھوڑ دیا تھا اور اہل اسلام سے سخت عداوت رکھتے تھے،اس کے برعکس ان کے بھائی بنوعبدالمطلب بن عبدمناف نے ان سے زمانہ جاہلیت میں صلح کر لی تھی،انھوں نے بڑی سرعت کے ساتھ آگے بڑھ کران کی مدد کی،ان سے دوستی نبھائی اور جب سارے لوگ بنوہاشم سے دور ہو گئے تو وہ ان کے ساتھ بائیکاٹ کے ماہ وسال میں شعب ابی طالب میں رہے،اور ہرطرح کی سختیاں،خوف،بھوک پیاس برداشت کی۔ یہ سارے لوگ وہاں موجود تھے چاہے وہ کافر رہے ہوں یا ایمان لا چکے ہوں،اس میں استثناء صرف ابولہب کا رہا تھا،اللہ کی اس پر لعنت ہو اور اللہ اسے اپنی رحمت سے دور رکھے۔وہ لوگ جو سب سے پہلے اسلام لائے،ان میں سے بیش تر حضرات اہل بیت میں سے نہیں تھے جب کہ اس وقت امن وامان تھا،خوش حالی تھی اور راحت وسکون میسر تھا،کسی شاعر نے کیا خوب کہا ہے:

**وأرى القرابة لا تقرب قاطعا**

**وأرى المودة أكبر الأسباب**

''میں دیکھتا ہوں کہ قرابت دار حتمی طور پر قریب نہیں ہوتے ہیں بلکہ قربت کی سب سے بڑی وجہ محبت ومودت ہوا کرتی ہے''۔

اس سے زیادہ حیرت انگیز اور تعجب خیز چیز اور کیا ہوسکتی ہے کہ امت نے ان لوگوں پر ظلم کیے،ان پر دست درازی کی اور انھیں قتل کیا جنھوں نے اس کے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نصرت اور حمایت کی،آپ کے خیرخواہ بن کر رہے اور اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کر کے آپ ﷺ کی حفاظت کی،آپ ﷺ کی محبت میں اپنی توانائیاں قربان کر ڈالیں،جن کے سلسلے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کو وصیت فرمائی تھی،جن کی حفاظت کرنے،جن کی تکریم بجالانے اور جن کے ساتھ مضبوطی کے ساتھ وابستہ رہنے کی ترغیب دی تھی،اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امت کو یہ ضمانت دی تھی کہ اگر ان کے احکام کی پیروی کرو گے تو کبھی گمراہ نہیں ہو گے،آپ ﷺ نے انھیں

قرابت مندی کی دیگر بہت سے امتیازات کے لیے مخصوص فرمایا تھا۔

بدقسمتی دیکھئے کہ امت نے خلافت، امارت اور ریاست انھیں سونپ دی جو اس کے نبی سے برسر پیکار رہے، آپ کو جھٹلایا، شہر بدر ہونے پر مجبور کیا، طرح طرح کی خفیہ چالیں چلتے رہے، اذیتیں دیتے رہے حتی کہ قتل کرنے تک کی منصوبہ بندی کر ڈالی، اسلام کو ختم کرنے اور اس کو مٹا دینے کے درپے ہوئے۔ اس کے برعکس جن لوگوں سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امت کو خبردار کیا، جن کو اپنی قرابت داری سے نکال باہر کیا، جنھوں قرابت داروں کے حصوں میں شریک نہیں فرمایا، وہ آخر منصب خلافت کے حق دار کیسے ہو سکتے تھے، جو ذرہ برابر مال کے مستحق نہیں تھے، ان کو خلافت کا استحقاق کہاں سے مل گیا، آخر اللہ اور اس کے رسول کے بدترین دشمنوں کے ہاتھوں دین کیوں کر قائم رہ سکتا تھا۔

کاش ایسا ہوتا کہ جب امت اسلامیہ نے بنو امیہ کو منصب خلافت پر فائز کر ہی دیا تھا جس کے وہ کسی بھی حال میں مستحق نہیں تھے اور حکومت کی باگ ڈور ان کے ہاتھ میں دے دی تھی تو انھوں نے رعایا کے درمیان عدل وانصاف کیا ہوتا، اصلاح احوال کی کوشش کی ہوتی اور کار ہائے خیر انجام دیے ہوتے۔

لیکن انھوں نے فساد برپا کیا، فسق وفجور کو عام کیا، لوگوں پر ظلم وستم کیے، امت کے بیت المال کو اپنی جائیداد سمجھ لیا، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عترت یعنی اہل بیت نبوی کو قتل کیا، انھیں ملک بدر کیا، ان کے انصار و ہمدردوں کو ذلیل ورسوا کیا، اسلام کے احکام بدل ڈالے، یہاں تک اہل شام کے یہاں یہ بات طے کر لی گئی کہ بنو امیہ کے علاوہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایسی کوئی قرابت داری نہیں ہے کہ خلافت کی وراثت اس تک منتقل ہو سکے۔

ان کے ایک نائب حجاج نے منبر پر علانیہ کہا کہ تمھارے رسول افضل ہیں یا تمھارا خلیفہ افضل ہے؟ وہ کہنا یہ چاہتا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقابلے میں

عبدالملک بن مروان افضل ہے۔

ایک دن ہشام بن عبدالملک کی مجلس میں ابن شفی کھڑے ہوکر بولا: امیرالمومنین اللہ کے خلیفہ ہیں، وہ اللہ کی نظر میں اس کے رسول سے کہیں زیادہ باعزت اور محترم ومکرم ہیں، تم اللہ کے خلیفہ ہو اور محمد (ﷺ) محض اللہ کے رسول ہیں۔

ابن جریر کی روایت کے مطابق ایک دن بنوامیہ کے امیر خالد بن عبداللہ قسری نے مکہ مکرمہ کے منبر سے اعلان کیا کہ مروان، ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام سے افضل ہے۔

ہشام بن عبدالملک کا مقرر کردہ ایک عامل یوسف بن عمر نے جمعہ کے اپنے خطبہ میں کہا: پہلے شخص جنھوں نے فتنوں کا دروازہ لوگوں پر کھولا اور دوسروں کا خون بہایا، وہ علی اور ان کے حبشی ساتھی یعنی عمار بن یاسر تھے۔

امام حاکم نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے جس میں سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے اللہ عزوجل کے ارشاد: ﴿وأحلوا قومهم دار البوار﴾ کی تفسیر کرتے ہوئے فرمایا: اس سے مراد قریش کے دو فاجر بنوامیہ اور بنومغیرہ ہیں، بنومغیرہ کی تو اللہ نے نسل ختم کردی لیکن بنوامیہ شاید اللہ کی دی ہوئی مہلت سے ابھی کچھ مدت تک فائدہ اٹھائیں گے۔

اوپر جو تفصیلات گزریں، ان میں سے اکثر کی طرف اشارہ کرنے کے بعد علامہ مقریزی نے لکھا ہے کہ یہ سب کچھ لکھ پڑھ کر میری حیرت کی انتہاء نہیں رہی، کئی سالوں تک میں ان واقعات اور حالات پر غور وفکر کرتا رہا، جن مشائخ سے ان سالوں میں ملاقات ہوئی، ان سے بھی علمی مذاکرے کیے لیکن مقریزی کو پوری زندگی میں دو آدمیوں کے علاوہ کوئی تیسرا بندہ نہیں ملا، ان میں سے پہلے کو بھی وہی حیرت لاحق تھی جو خود مقریزی کو لاحق تھی، جب کہ دوسرا شخص مقلد محض تھا، حیرت اور دہشت میں کسی قسم کا اضافہ اس سے تبادلۂ خیال کرنے کے بعد نہیں ہوا۔

اس کے بعد مقریزی نے واضح کیا ہے کہ مذکورہ بالا صورت حال کی تمام تر سنگینی کے باوجود منصب خلافت کا اہل نہ ہونے کے باوجود اس کی لالچ کرنا، بنوہاشم کو اس

سے باز رکھنا جب کہ وہ خلافت کی تمام شرطیں پوری کر رہے تھے اور منصب خلافت کے وہ مستحق اور اہل تھے، اس کی خاص اور بڑی وجہ یہ تھی کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات ہوئی ،اس وقت مکہ مکرمہ میں آپ کی جانب سے متعین کردہ عامل عتاب بن اسید اموی تھے ۔آپ ﷺ کے بعد ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے انھیں ان کے منصب پر باقی رکھا،صنعاء کے عامل خالد بن سعید بن عاص اموی تھے، بحرین کے عامل ابان بن سعید بن عاص اموی یا علاء بن حضرمی تھے جو بنوامیہ کے حلیف تھے،اسی طرح تیماء، خیبر، تبوک اور فدک کے عامل عمرو بن سعید بن عاص اموی تھے جب کہ نجران پر ابوسفیان صخر بن حرب اموی کی عمل داری تھی۔ایک دوسرے قول کے مطابق نجران کے عامل ایک انصاری تھے،ایک تیسرے قول کے مطابق ابوسفیان کے بیٹے یزید صدقات جمع کرنے والوں میں سے تھے۔جرش کے عامل قبیلہ ازد کے ایک صاحب تھے جو بنوامیہ کا حلیف قبیلہ تھا۔

عمر بن عبدالعزیز کہتے ہیں کہ جب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات ہوئی، اس وقت بنوامیہ کے چار لوگ مختلف علاقوں کے عامل تھے۔

اس کے بعد مقریزی نے لکھا ہے کہ بیشتر علاقوں کے عامل بنوہاشم کے علاوہ لوگ تھے ، پھر جب خود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ بنیاد بنادی تھی اور لوگوں کے مختلف اعمال کا ذمہ دار بنوامیہ کو بنادیا تھا تو پھر کیسے نہ ان کے گمان مضبوط ہوتے اور ان کی امیدیں وسیع اور مستحکم نہ ہوتیں۔

بنوہاشم کی امیدیں کیسے کم نہ ہوتیں جب کہ امام بخاری نے زہری کی سند سے روایت ذکر کی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا عباس جو بنوہاشم کے بزرگ ترین آدمی تھے اور سیدنا علی رضی اللہ عنہ جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بھائی تھے، دونوں میں سے ایک یہ چاہتے تھے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آخری بیماری میں ،آپ سے یہ معلوم کرنا چاہتے تھے کہ آپ ﷺ کے بعد خلافت کا منصب ہمارے

درمیان رہے گا یا کسی دوسرے کے پاس چلا جائے گا،تو علی رضی اللہ عنہ نے یہ معلوم کرنے سے انکار کردیا۔

روایت میں یہ بھی مذکور ہے کہ عباس رضی اللہ عنہ نے علی رضی اللہ عنہ سے کہا: اپنا ہاتھ آگے کرو، تاکہ میں بیعت کرلوں، پھر یہ کہا جائے گا کہ رسول اللہ ﷺ کے چچا نے رسول اللہ ﷺ کے عم زاد کے ہاتھ پر بیعت کر لی ہے،اور تمھارے ہاتھ پر تمھارے اہل بیت نے بیعت کر لی ہے۔ کیوں کہ اس طرح کا معاملہ موخر نہیں کیا جا سکتا ہے۔اس پر علی رضی اللہ عنہ نے عباس رضی اللہ عنہ سے کہا: اللہ آپ پر رحم فرمائے، بھلا منصب خلافت کا ہمارے علاوہ کون دعوے دار ہوسکتا ہے۔روایات کے الفاظ مختلف ہیں لیکن سب کا مفہوم یہی ہے۔

آگے اس مسئلے کا بیان آئے گا جس میں انھوں نے اختلاف کیا تھا اور یہ بھی معلوم ہوگا کہ دونوں میں کس کی بات درست تھی،مقریزی نے لکھا ہے کہ اس سلسلے میں کئی ایک صحیح احادیث ذکر کی گئی ہیں،اگر یہ صحیح ہیں تو ان کو رد کرنے کا کوئی جواز نہیں ہے اور اگر یہ روایات موضوع ہیں تو ان سے یہ پتا چلتا ہے کہ یہی معاملہ تھا جس میں اختلاف رونما ہوا تھا۔

آگے مقریزی نے فتن سے متعلق بعض احادیث کا تذکرہ کیا ہے جن میں بنوامیہ کی بادشاہت،ان کی سختی وسرکشی،بیت المال کو اپنی جائیداد بنا لینے،اللہ کے بندوں کو غلام بنالینے کا ذکر آیا ہے۔اسی طرح بعض احادیث فتن میں یہ ذکر بھی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خواب دیکھا کہ بنوحکم یا بنوعاص بندروں کی طرح آپ کے منبر پر اچھل کود مچا رہے ہیں،اس کے بعد سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ واالہ وسلم کے چہرے پر کبھی خوشی نہیں دیکھی گئی یہاں تک کہ آپ کی وفات ہوگئی۔اسی مفہوم کی مزید احادیث کا ذکر مقریزی نے کیا ہے۔

اسی کے ساتھ مقریزی نے یہ بھی لکھا ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بنوامیہ اوران

کے حلیفوں میں سے بعض لوگوں کو والی مقرر کیا، اسی طرح عمر رضی اللہ عنہ نے بھی کیا لیکن دونوں میں سے کسی نے بنو ہاشم میں سے کسی کو والی اور عامل مقرر نہیں کیا۔

اس طرح کی کارروائیوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ بنوامیہ کے دانت تیز ہوگئے، ان کی قسمت جاگ اٹھی، ان کے پیالے بھر گئے، ان کے دماغ آسمان پر جا پہنچے اور نوبت یہاں تک پہنچ گئی کہ ابوسفیان بن حرب نے حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر کھڑے ہوکر کہا: اے ابوعمارہ! اللہ تمھارے اوپر رحم فرمائے، تم نے جس سیادت وحکومت کے لیے ہم سے جنگ کی تھی، اب وہ ہمارے ہاتھ میں آچکی ہے۔

ایک روایت میں یہ بھی مذکور ہے کہ جب خلافت کا منصب عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں آگیا تو ابوسفیان حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر گیا اور قبر پر پیروں سے ٹھوکر لگا کر بولا: اے حمزہ کل تک جس حکومت کے لیے تم ہم سے جنگ کررہے تھے، آج ہم اس کے مالک بن چکے ہیں، ہم تیم وعدی قبیلوں سے اس حکومت کے زیادہ حق دار ہیں۔

اس کے بعد مقریزی نے لکھا ہے کہ اہل بیت فضیلت کے لیے مختص ہیں، اللہ نے ان کو آخرت کے لیے منتخب فرمایا ہے اور بہت سے فضلائے صحابہ کو اس حقیقت کا علم تھا کہ اہل بیت کی قدر ومنزلت اللہ کی نظر میں اس سے کہیں زیادہ بلند ہے کہ ان کو دنیاوی اعمال کے امتحان میں ڈالے۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا شمار ایسے ہی لوگوں میں ہوتا ہے اور یہ بھی ذکر کیا ہے کہ انھوں نے امام حسین رضی اللہ عنہ سے فرمایا تھا: اللہ کی قسم! آپ میں سے کوئی بھی اس منصب خلافت کا والی نہیں بنایا جائے گا، اللہ نے آپ لوگوں سے اس کو دور اس لیے کردیا ہے کہ اس نے اس سے کہیں بہتر اور افضل چیز کا آپ کے لیے انتخاب کیا ہے۔

روایت میں آیا ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے حسین علیہ السلام سے کہا: اللہ تعالیٰ نبوت اور خلافت دونوں کو آپ حضرات کے اندر جمع نہیں کرے گا۔ راوی کا بیان ہے کہ ابن عباس کا یہ ارشاد ان کی فقاہت کی دلیل ہے۔

مقریزی نے یہ بھی ذکر کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خود کو بادشاہ کہلانے کے بجائے بندہ کہلوانا پسند فرمایا ہے۔

مقریزی نے لکھا ہے کہ بعض حضرات کا خیال ہے کہ خلافت کا علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ سے نکل کر ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں چلے جانے کا راز اور فلسفہ یہ ہے تاکہ یہ منصب موروثی نہ بن سکے۔

مقریزی مزید لکھتے ہیں کہ مجھ پر یہ حقیقت ظاہر ہوئی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جانب سے بنوامیہ کے افراد کا عامل بنایا جانا اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ منصب خلافت عن قریب ان کے پاس آنے والا ہے۔

مقریزی یہ بھی کہتے ہیں کہ اس تاویل میں میں اکیلا نہیں ہوں بلکہ سلف میں بھی بعض لوگ یہی تاویل کرتے تھے۔ مثلاً ابن میسّب رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جس روایت میں یہ ذکر آتا ہے کہ نبی اکرم ﷺ ایک مرتبہ ایک کنویں کی مُڈیر پر ابوبکر اور عمر کے ساتھ بیٹھے، ان کے سامنے عثمان رضی اللہ عنہ تنہا بیٹھے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تینوں اپنی قبروں میں ایک ساتھ ہوں گے جب کہ عثمان رضی اللہ عنہ کی قبر الگ ہوگی۔ اس کے بعد بھی مقریزی نے کچھ روایات ذکر کی ہے لیکن ان میں کوئی ایسی قطعی دلیل نہیں ہے جو اس جانب اشارہ کرتی ہو۔

اسی طرح مقریزی نے ذکر کیا ہے کہ منصب خلافت کا بنوعباس کے پاس پہنچ جانے کی وجہ یہ تھی کہ بنوامیہ کا دور حکومت دین کی کمزوری کا دور تھا کیوں کہ خلفائے بنوامیہ خلافت کا استحقاق نہیں رکھتے تھے۔ اور پھر انھوں نے بنوامیہ کے بعض جبابرہ اور فراعنہ عمال کی سیاہ کارناموں کا ذکر کیا ہے۔ اللہ ان کے ساتھ اپنے عدل وانصاف کا معاملہ کرے۔ آمین۔

اس کے بعد مقریزی نے موسوی امت میں جو کچھ ہوا، اس کا موازنہ امت محمدیہ میں رونما ہونے والے واقعات سے قدم بہ قدم کیا ہے۔

انھوں نے لکھا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کے بعد ان کے جانشین یوشع بن نون علیہ السلام تھے جن کا تعلق دوسرے خاندان سے تھا جو موسیٰ علیہ السلام کے خاندان سے بہت دور تھا جس طرح ابوبکر رضی اللہ عنہ کا خاندان نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بہت دور تھا، اور پھر یوشع بن نون کے بعد ان کے جانشین وہ لوگ بنائے گئے جو مختلف نسبوں سے تعلق رکھتے تھے جس طرح ابوبکر رضی اللہ عنہ کے بعد مختلف نسبوں سے تعلق رکھنے والے حضرات خلیفہ بنائے گئے۔

اس کے بعد خلافت کا منصب بنی اسرائیل میں بنو یہوذا کے اندر جا کر ٹھہر گیا جو موسیٰ علیہ السلام کے چچا تھا، اسی طرح مسلمانوں کا معاملہ بنوعباس میں آ کر ٹھہر گیا جو محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا تھا۔ اس کے بعد مقریزی نے بنوعباس سے پہلے کے لوگوں کے بعض ایسے امور و معاملات کا ذکر کیا ہے جن کی پیروی انھوں نے کی۔ اور پھر یہ لکھا ہے کہ جس طرح بنو اسرائیل کی حکومت کے زوال کے بعد کسی ایک قبیلہ یا نسل میں خلافت نہیں رہی، اسی طرح بنوعباس کے بعد امت محمدیہ کسی ایک خلیفہ پر متفق نہیں ہوسکی۔

جس طرح بنی اسرائیل روئے زمین پر مختلف قوموں کی شکل میں منتشر ہوگئے، اسی طرح قریش بھی منتشر ہوگئے اور حاکم کے بجائے رعایا بن گئے۔

جس طرح بنی اسرائیل میں بنو یہوذا کے بعض خاندانوں کے علاوہ باقی سارے بنی اسرائیل اپنا حسب نسب بھول گئے، بنو یہوذا یا نسبی تعلق حضرت داود علیہ السلام سے تھا، اسی طرح قریش بھی اپنے قبیلے، خاندان اور حسب نسب بھول گئے، صرف حسن اور حسین کی بعض اولادوں نے اپنا حسب نسب یاد رکھا کیوں کہ ان کا نسبی تعلق سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے تھا۔

ذرا دیکھو تو سہی کس طرح مقریزی نے اس امت کے معاملے کو اس یہودی امت کے مشابہ قرار دے دیا ہے جس سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امت کو خبر دار کیا

تھا جیسا کہ صحیح احادیث سے یہ بات ثابت ہے۔ یہ بات اعلام نبوت میں سے ہے جیسا کہ مقریزی نے اپنی کتاب ''إمتاع الأسماع بما للرسول من الأنباء والأحوال والحفدة والمتاع'' میں اس کی تفصیل ذکر کی ہے۔

سیدنا ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**لتتبعن سنن الذين من قبلكم شبرا بشبر وذراعا بذراع حتى لو دخلوا جحر ضب لتبعتموهم. قلنا: يا رسول الله اليهود والنصارى؟ قال: فمن؟**

''تم ضرور ان لوگوں کے طریقوں پر بالشت بر بالشت اور ہاتھ بر ہاتھ چلتے جاؤ گے جو تم سے پہلے تھے (بعینہ ان کے طریقے اختیار کرو گے، ان سے ذرہ برابر آگے پیچھے نہ ہو گے) حتی کہ اگر وہ سانڈے کے بل میں گھسے تو تم بھی ان کے پیچھے گھسو گے۔ ہم نے عرض کی: اللہ کے رسول! کیا یہود اور نصاریٰ (کے پیچھے چلیں گے؟) آپ نے فرمایا: تو (اور) کن کے''۔

اس حدیث کی تخریج بخاری اور مسلم نے کی ہے، اور یہ روایت کئی ایک سندوں سے مذکور ہے۔

مقریزی کی کتاب سے جس تلخیص کا میں نے ارادہ کیا تھا اور اس میں جس اضافے کی ضرورت تھی، جس سے ان کی بات کو تقویت پہنچے اور زیر بحث مسائل کی وضاحت ہو جائے، وہ پورا ہو گیا۔ ہم نے اسی میں ان غلطیوں اور اوہام کو بھی دور کر دیا ہے جو مصنف کے کلام میں موجود ہیں۔

ہم کہتے ہیں کہ مصنف نے بنوامیہ کے بارے میں جو کچھ ذکر کیا ہے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بہت دور تھے، آپ کی ولایت ومحبت سے بھی دور تھے، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انھیں اپنی قرابت مندی سے نکال دیا تھا، انھیں دھتکار

دیا تھا، ان کے بارے میں کہا تھا کہ وہ اللہ اوراس کے رسول کے دشمن ہیں،اسلام اور اہل اسلام کے دشمن ہیں،الحاد، زندقہ،نفاق،بغض،حرام کاری،دیوثیت اور خیانت کی برائیاں ان میں پائی جاتی ہیں،اپنے ساتھ حسن سلوک کرنے والوں کے ساتھ انھوں نے برائی کی،وہ جابر،ظالم،تنگ دل،بزدل اور لالچی تھے،یہ تمام باتیں صحیح اور حقیقت واقعہ کے مطابق ہیں،ان میں ذرا بھی شک وشبہ کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

بنوامیہ کی ان تمام عادات وخصائل کا تقاضا تھا اور مسلمانوں پر واجب تھا کہ وہ ان کو منصب خلافت سے دور رکھتے،ان سے نفرت کرتے،ان سے شدید بغض رکھتے، ان کی گمراہیوں کے زہر سے اجتناب کرتے اور ان پر اعتماد نہ کرتے اور یہ ساری صورت یہ بھی بتاتی ہے کہ بنوامیہ کے درمیان یہ تنازعہ اور مخاصمت حق اور باطل اور ہدایت وضلالت کے درمیان تنازعہ اور مخاصمت تھی،مسلم امہ اور یہودی امہ کے درمیان صورت حال کا موازنہ کوئی اچھی بات نہیں تھی اور یہ کہ امت محمدیہ نے امت یہود کی پیروی قدم بہ قدم کی،کاش امت مسلمہ اپنے نبی کے خبردار کیے جانے کے بعد ان گڈھے میں گرنے سے بچتی اور ان لوگوں کے دامن سے وابستہ ہوجاتی جن کے راہ ہدایت پر گامزن رہنے کی نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ضمانت دی تھی۔

ہمیں یہودیوں کے گمراہ ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہے اور نہ اس بابت کوئی شک ہے کہ اپنے رب کے احکام کی مخالفت کرنے کی وجہ سے ان پر اللہ کا غضب نازل ہوا۔اگر یہ بات نہ ہوتی تو ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم امت یہود کے طریقوں کی پیروی کرنے سے خبردار نہ کرتے،آپ نے ایسا کرنے سے ہمیں ڈرایا،یہ ہمارے ساتھ آپ ﷺ کی رحمت تھی اور ہمارے اوپر آپ کی جانب سے اتمام حجت تھا،اسی لیے حتمی اور قطعی طور پر ہم اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عدم تمسک کو گمراہی سمجھتے ہیں اور بنواسرائیل کے نقش قدم کی پیروی کو ضلالت خیال کرتے ہیں۔

ہماری اس گفتگو کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ساری ہی امت گمراہی کے راستے پر

جا پڑی تھی اور ایسا ہوتا کیوں کہ جب کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے صحیح سند سے ثابت ہے کہ آپ نے فرمایا: میرا رب بڑا لطیف وخبیر ہے، اسی کے لیے تمام حمد وثنا ہے اور اسی کا فضل واحسان ہے کہ میرے اہل بیت اور کتاب اللہ دونوں کبھی ایک دوسرے سے الگ نہیں ہوں گے یہاں تک کہ دونوں ایک ساتھ حوض کوثر پر میرے پاس آئیں گے، جو ان کو مضبوطی سے تھامیں گے، وہی اہل حق ہوں گے، وہی فرقۂ ناجیہ ہوں گے اور وہی وہ مقدس گروہ ہوں گے جو ہمیشہ حق پر باقی رہے گا، جو ان کی مخالفت کرے گا، ان کو کبھی نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔

اب تک کی تمام تفصیلات جو مصنف نے ذکر کی ہیں، ان سے اس بات پر حجت تمام ہو جاتی ہے کہ اصل نزاع کس بات پر تھی اور اہل حق ان لوگوں سے ممتاز ہو جاتے ہیں جو اپنے پیش رووں کی سنتوں کی پیروی کرنے والے تھے۔

سب سے زیادہ حیرت انگیز اور تعجب میں ڈالنے والی بات یہ ہے کہ مصنف نے یہ سب کچھ بیان کیا ہے لیکن سب کچھ واضح اور ظاہر ہونے کے باوجود وہ اس کو سمجھنے سے قاصر رہے ہیں۔ معاملے کی مشتبہ ہونے کا سبب جس نے ان کو ورطہ حیرت میں ڈال دیا ہے اور ساری عمر اپنے اساتذہ سے تبادلۂ خیال کے باوجود وہ جسے حل نہیں کر سکے ہیں، جہاں تک میں سمجھ سکا ہوں- اور اللہ ہی بہتر جانتا ہے- وہ یہی ہے کہ انسان اپنے ماحول کا پروردہ ہوتا ہے، اس کی سوچ وہی ہوتی ہے جو اس کے اپنے شہر اور اپنے لوگوں کی ہوتی ہے، وہ انھیں کی تعظیم کرتا ہے جن کی تعظیم اس کے آس پاس کے لوگ کرتے ہیں، جن کو وہ لوگ اہل حق سمجھتے ہیں، وہ بھی انھیں کو اہل حق سمجھ لیتا ہے اور ان کی مخالفت کرنے والوں کو دوسروں کی طرح وہ بھی گمراہ سمجھ لیتا ہے۔

وہ واضح خطاؤں اور اوہام کے باوجود اپنے نظریے کے حق میں بے جا تاویلات وضع کرتا ہے۔ یہی عام طور پر عادت ہوا کرتی ہے۔ اسی وجہ سے امتوں اور قوموں نے رسولوں کی تکذیب کی، ان پر فخر وتکبر کیا اور ان پر یہ بات شاق گزرتی تھی کہ وہ ان کے

خلاف کوئی بات سن سکیں جن کی تعظیم ان کے دلوں میں گھر کیے ہوئے تھی ۔حق کی معرفت کے راستے کا یہی سب سے بڑا احجاب ہے، بہت کم لوگ ہیں جو اس حجاب کو ہٹا پاتے ہیں الا یہ کہ کسی کو اللہ تعالیٰ اس کی خاص توفیق مرحمت فرما دیں۔

مصنف -اور ان جیسے بہت سے لوگ ہیں- پر جب نور حق واضح ہو گیا اور گمراہوں کی گمراہی کھل کر سامنے آ گئی تو وہ حیرت میں پڑ گئے ،ان کی عقل نے حقائق کی تصدیق نہیں کی ، قطعی حجتوں پر وہ مطمئن نہیں ہوئے بلکہ خود کو اوہام کے راستے پر ڈال دیا، اپنے نفس کو مغالطہ میں رکھا اور وسوسوں اور خیالات واہیہ کی اتباع میں مکڑی کے جالوں سے حق کے سورج کی روشنی کو چھپانے کی کوشش کی ۔ جب ایک صاحب توفیق اور انصاف پسند شخص اس طرح کے مقامات کے سلسلے میں اکثر علماء کے رویوں پر غور کرے گا کہ وہ کس طرح تعصب میں مبتلا ہو جاتے ہیں، جمود کا شکار ہو جاتے ہیں، ان کے دلوں میں کیا گھول کر پلا دیا جاتا ہے اور کس فکر پر وہ پروان چڑھے ہیں تو انھیں اندازہ ہو جائے گا کہ وہ کس طرح اوہام کے پیچھے اس لیے بھاگ رہے ہیں کہ جمہور سے الگ ہونے کا انھیں خطرہ لاحق ہوتا ہے، وہ اپنے بڑے مقلدین کی آراء سے ہٹنا نہیں چاہتے ،ان کے مقام وعظمت کا سکہ ان کے دماغ پر چلتا ہے ،انھیں یہ خوف ستاتا ہے کہ کہیں عام لوگوں کی نظر میں وہ برے القاب جیسے رافضیت سے متہم نہ کیے جائیں، انھیں یہ ڈر بھی لگا رہتا ہے کہ کہیں ان کے بعد آنے والے لوگ انھیں طاغوت کے بندے اور کمترین علماء میں نہ شمار کرنے لگیں، اسی خوف اور ڈر کی وجہ سے وہ دانستہ نور فطرت کو بجھانے لگتے ہیں، بصیرت کی آنکھ بند کر لیتے ہیں، ہدایت کے نشانات مٹانے لگتے ہیں، اور اپنے ضمیر کو یہ کہہ کر مطمئن کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ لوگوں نے ایسا ہی لکھا اور ذکر کیا ہے، اگر چہ وہ جو کچھ کہتے ہیں، اس کی کوئی مستند دلیل ان کے پاس نہیں ہوتی ہے ۔اسی لیے وہ یہ کہہ کر خود کو تسلی دے لیتے ہیں کہ ہمارے لیے بھی وہی کافی ہے جو متقدمین کے لیے کافی تھا اور وہ ہم سے کہیں زیادہ بڑے عالم اور صاحب

تقوی تھے۔ جب کہ داعیٔ انصاف حق مبین کی زبان سے انھیں پکار پکار کر کہہ رہا ہوتا ہے کہ اگر تم سچے ہوتو اپنے دلائل پیش کرو۔

صحیح بات یہ ہے کہ بڑے عالم اور بڑے متقی وہ لوگ ہیں جن کے بارے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ فرمایا تھا:

**تعلموا منهم ولا تعلموهم فإنهم أعلم منكم. وهم الذين ضمن عدم الضلال للمتمسک بهم الذين من تقدمهم هلک، ومن تأخر عنهم هلک، ومن خالفهم هلک، وصار حزب إبليس.**

''ان (اہل بیت) سے علم حاصل کرو، انھیں تعلیم دینے کی کوشش نہ کرو کیوں کہ وہ تم سے کہیں زیادہ علم رکھتے ہیں۔ وہی وہ لوگ ہیں جن کے ساتھ مضبوطی سے وابستہ رہنے والوں کے گمراہ نہ ہونے کی ضمانت ہے، جو ان سے آگے جائے گا ہلاک ہوجائے گا، اسی طرح جو ان سے پیچھے رہ جائے گا، وہ بھی ہلاک ہوجائے گا، جو ان کی مخالفت کرے گا، وہ بھی ہلاک ہوگا اور ابلیس کی پارٹی میں شامل ہوجائے گا''۔

مصنف کا اپنا خیال یہ ہے کہ چند باتوں کو پیش نظر رکھا جائے تو معاملہ صاف ہوجاتا ہے اور وہ یہ ہیں: جس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی وفات ہوئی، اس وقت بنوامیہ اور ان کے حلیفوں میں سے بہت سے لوگ آپ کے عمال تھے، اس وقت آپ کے قرابت مندوں میں سے کوئی بھی کہیں کا عامل نہیں تھا۔

اس بات پر مصنف نے اپنا یہ نظریہ ظاہر کیا ہے کہ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ بنیاد رکھی تھی اور تمام لوگوں میں صرف بنوامیہ کو اپنے عامل مقرر کیے تھے۔

اس طرح اس بے کار کے شبہ پر مصنف نے بنوامیہ کی خلافت کے برحق ہونے کی بات کہی ہے اور اپنے اس قول کو انھوں نے بخاری کی اس روایت سے تقویت پہنچائی ہے جو امام زہری کی سند سے مروی ہے جس میں آیا ہے کہ عباس رضی اللہ عنہ نے علی رضی اللہ عنہ کو اشارہ سے یہ کہا کہ خلافت کے لیے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سے سوال کریں۔

انھوں نے ایک دوسری حدیث سے بھی اپنے اس قول کو مدلل کیا ہے اور وہ بھی بخاری میں مروی ہے کہ عباس رضی اللہ عنہ نے علی رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اپنا ہاتھ آگے کرو تا کہ میں تمھارے ہاتھ پر بیعت کرسکوں۔

لیکن اس شبہ کا جواب جس سے ان کے تمام دعوے ہوا ہو جاتے ہیں، فتن سے متعلق وہ تمام احادیث ہیں جن میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی امت کو بنوامیہ کے جبر وتشدد سے خبردار کیا ہے، ان کے ظلم واستبداد اور ان کی سرکشی کی پیش گوئی فرمائی ہے تا کہ امت ان گمراہیوں میں گرفتار نہ ہو جن میں پہلے کی امتیں گرفتار ہو چکی ہیں، اور وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عترت یعنی آپ کو اہل بیت کو مضبوطی کے ساتھ تھامے رہے۔

پھر مصنف نے اس کے بعد وہ بات ذکر کی ہے جس کی طرف اشارہ ہم پہلے کر چکے ہیں کہ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما نے بھی بڑے بڑے معاملات کا ذمہ دار بنوامیہ کے افراد ہی کو بنایا تھا، دونوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اہل خانہ میں سے کسی کو عامل مقرر نہیں کیا تھا۔ یہ سب کچھ انھوں نے اس لیے لکھا ہے تا کہ بنوامیہ کے اہل ہونے اور منصب خلافت تک ان کے پہنچنے کی راہ ہموار کرسکیں، بنو ہاشم کو دور رکھ سکیں اور خلق خدا میں جس منصب کے وہ سب سے زیادہ حق دار تھے، اس سے ان کو بے دخل کرسکیں اور ان کے لیے خلافت کا دروازہ بند کرسکیں۔

لیکن اس سلسلے میں درست اور صحیح بات مشیت الٰہی سے یہ ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنوامیہ کے جن افراد کو صدقہ اور دیگر محصولات کو جمع کرنے پر مامور کیا تھا، وہ انگلیوں پر گنے جاسکتے ہیں جیسا کہ خود مصنف نے یہ بات عمر بن عبدالعزیز کے حوالے سے ذکر کی ہے۔ آگے چل کر ہم بتائیں گے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعے بنوامیہ کے بعض افراد کو عامل بنانے کا مقصد کیا تھا، صورت اور معنی کے لحاظ

سے اس کا کوئی دوسرا مقصد نہیں تھا،اسی سے واضح ہوجائے گا کہ اس تقرری کی کوئی خاص قیمت نہیں تھی جیسا کہ مصنف اپنا خیال ظاہر کررہے ہیں۔

مصنف کے قول کا یہ مفہوم نکالنا درست نہیں ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عمال میں کوئی بنو ہاشم کا نہیں تھا کیوں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی کو عامل بنایا ہی نہیں تھا کیوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی علیہ السلام کو سورہ براءۃ کا اعلان کرنے کا ذمہ دار علی رضی اللہ عنہ کو بنایا جب کہ آپ نے یہ ذمہ داری پہلے ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دی تھی لیکن پھر علی رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ یہ پیغام ابوبکر کے ہاتھ سے لے لیں اور فرمایا:

**لا يؤدي عني إلا أنا أو أنت.**

''میری جانب سے کوئی پیغام یا تو میں خود پہنچاؤں گا یا پھر اے علی رضی اللہ عنہ اسے تم پہنچاؤ گے''۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس شرف ومنزلت سے علی رضی اللہ عنہ کو نوازا، کون سی ولایت اس کے مساوی ہوسکتی ہے، یہ ہماری دین داری کے تقاضوں کے خلاف ہے کہ ہم نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بھائی، آپ کی شاخ کی منزلت اور عظمت کو چھوٹی کر کے دکھائیں، محض اپنے حسد کی وجہ سے جب کہ حق ان کے سامنے واضح ہو چکا ہے۔اس کے بعد وہ جس وادی میں بھٹکنا چاہیں بھٹکتے رہیں، اور اس کی یہ بے جا تاویل کریں کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایسا عرب جاہلیت کے دستور کی وجہ سے کیا تھا، ان کے ذلیل مقاصد نے انھیں اندھا کر دیا ہے، انھیں یہ نظر نہیں آتا کہ جاہلیت ہی کی بنیادوں کو منہدم کرنے اور اس کی بری رسموں کو ختم کرنے کے لیے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بعثت ہوئی تھی۔عہد جاہلیت کی صرف انھیں چیزوں کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے باقی رہنے دیا تھا جن کا تعلق سیدنا اسماعیل علیہ السلام کی وراثت سے تھا۔اگر پیغام کی ترسیل کا معاملہ ان چیزوں میں سے ہوتا تو وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ

وآلہ وسلم اور آپ کے صحابہ سے کیوں کر مخفی رہ سکتا تھا۔کئی ایک فوجی مہمات میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خاص جھنڈا سیدنا علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں رہا ہے، آپ ﷺ نے علی رضی اللہ عنہ کو یمن کا والی بنایا ہے،اسی طرح جو کچھ خرابیاں خالد بن ولید نے پیدا کر دی تھیں،ان کو درست کرنے کی ذمہ داری نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ کو دی تھی،اسی طرح جن لوگوں نے اسلام سے سرکشی کی تھی،ان کو آپ نے دھمکی دیتے ہوئے کہا تھا کہ تمھیں ٹھیک کرنے کے لیے میں جوتے گانٹھنے والے یعنی علی رضی اللہ عنہ کو بھیج دوں گا۔آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ بھی فرمایا:

**هو عديل نفسي و ولي كل مؤمن بعدي.**

''علی رضی اللہ عنہ میری جان کی طرح ہیں،اور میرے بعد وہی تمام اہل ایمان کے ولی ہیں''۔

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا علی رضی اللہ عنہ کے بارے میں یہ ارشاد بطریق تواتر نقل ہوا ہے:

**من كنت مولاه فهذا مولاه.**

''میں جس کا مولا ہوں،علی رضی اللہ عنہ بھی اس کے مولا ہیں''۔

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی حیات شریفہ میں کسی کو علی رضی اللہ عنہ پر والی مقرر نہیں کیا۔میری بے شمار جانیں علی علیہ السلام پر قربان۔

مجھے سخت حیرت اور تعجب ہے کہ اوپر جو کچھ ذکر کیا گیا،اس کا بہ خوبی علم ہونے کے باوجود مصنف نے ان باتوں کو علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کی طرف اشارہ نہیں قرار دیا، جب کہ خلافت کی تمام شرطیں ان کے اندر پائی جاتی تھیں،اور وہ خوبصورت اور عمدہ صفات سے متصف تھے،ان کے جیسی صفات کسی کے اندر کبھی بھی جمع نہیں ہوسکتی ہیں۔

مصنف نے سمجھ لیا اور ان پر یہ بات بھی واضح ہوگئی کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنوامیہ کے افراد کو جو عامل اور والی مقرر کیا تھا،اس کے مقاصد دوسرے تھے،

نہ یہ کہ اس میں ان کی خلافت کی طرف کوئی اشارہ تھا۔

سب سے زیادہ حیرت انگیز اور عقل وفطرت سلیمہ سے بعید بات یہ ہے کہ کوئی یہ سمجھ بیٹھے اور کہے کہ مجھ پر یہ بات واضح ہوئی ہے کہ امت نے بنوامیہ کو تسلیم کرلیا تھا جب کہ وہ اللہ، اس کے رسول اور اسلام کے بدترین دشمن تھے اور اس کے باوجود ان کو خلیفہ بنادیا گیا، اس کے نبی کے بھائی اور آپ کے سب سے سچے دوست کو خلافت سے دور کردیا گیا، پھر ان کی ذریت کو قتل کیا گیا اور ان کو شہر بدر کیا گیا جیسا کہ مصنف کا خیال ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جب وفات ہوئی، اس وقت اسامہ رضی اللہ عنہ ابوبکر، عمر اور بہت سے مہاجرین اور انصار پر امیر تھے، ان کا جھنڈا اسامہ کے ہاتھ میں تھا، لیکن کسی نے اس سے یہ نتیجہ نہیں نکالا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا یہ اقدام مستقبل میں ان کو خلیفہ بنانے کے لیے تھا۔

بنوامیہ کے جن افراد کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے عامل اور والی مقرر کیا تھا، اس کی وجہ ہمارے نزدیک یہ ہے کہ یہ لوگ مسلمانوں کے بدترین دشمن تھے، مسلمانوں کے درمیان ان کی تصویر بہت خراب تھی، مسلمانوں کو ان پر سخت غصہ تھا، وہ بنوامیہ سے شدید نفرت کرتے تھے جیسا کہ اس کے بعض نمونے گزشتہ صفحات میں پیش کیے گئے ہیں، ان کا اسلام زبردستی کا اسلام تھا، مقہور اور مغلوب ہوکر انھوں نے اسلام قبول کیا تھا اور بار بار ان سے ایسی حرکتیں سرزد ہورہی تھیں جن سے پتا چلتا تھا کہ ظاہراً انھوں نے اسلام قبول کرلیا ہے لیکن ان کو دلوں میں کفر پوشیدہ ہے۔ مسلمانوں کو اسی لیے ان سے بہت نفرت تھی، وہ ان کو سخت ناپسند کرتے تھے اور برابر ان سے فاصلہ بنا کر رکھتے تھے۔

ابن عساکر نے سعید بن عبدالعزیز سے روایت نقل کی ہے کہ ایک دن عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

**لا أحبک أبدا.**

''میں تم سے کبھی بھی محبت نہیں کر سکتا''۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بہت سی راتیں غم وحزن میں گزاری ہیں، کیا آپ کو یہ نظر آتا ہے کہ عمر رضی اللہ عنہ ابوسفیان کے اسلام کے صحیح ہونے کا اعتقاد رکھتے ہوں اور پھر ایسے کسی گناہ کے سبب وہ ان سے محبت نہ کریں جس کو اسلام نے مٹا دیا ہو، حاشا وکلا، ایسی بات نہیں ہے بلکہ وہ ابوسفیان کے نفاق کو پہچانتے تھے اور ان کو یہ بھی پتا تھا کہ وہ اپنے نفاق پر مصر ہیں۔

ابن ابی الحدید لکھتے ہیں: صحیح احادیث میں منقول ہے کہ ایک دن اصحاب صفہ کی ایک جماعت کے قریب سے اسلام لانے کے بعد ابوسفیان بن حرب کا گزرنا ہوا۔ ان کو دیکھ کر اصحاب صفہ اپنا ہاتھ دانتوں سے کاٹنے لگے اور اظہار افسوس کرتے ہوئے کہنے لگے کہ آخر تلوار نے اس دشمن خدا کی گردن کیوں نہیں ماری۔ اس وقت ابوسفیان بن حرب کے ساتھ ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی تھے۔ جب یہ بات انھوں نے سنی تو فرمایا: کیا تم لوگ بطحاء کے سردار کے بارے میں اس طرح کی بات کہتے ہو۔ ابوبکر کی یہ بات جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو معلوم ہوئی تو آپ نے اس کا سختی سے انکار کیا اور ابوبکر کو بلا کر کہا کہ اصحاب صفہ کو ناراض کر کے تم نے اپنے رب کو ناراض کر لیا ہے۔ یہ سن کر ابوبکر اصحاب صفہ کے پاس آئے، ان کو راضی کیا اور ان سے درخواست کی کہ میرے لیے اللہ سے مغفرت طلب کریں چنانچہ جواب میں انھوں نے کہا کہ اللہ آپ کو معاف فرمائے۔

آپ کیا سمجھتے ہیں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اصحاب صفہ کی بات کو برقرار رکھتے، اگر ابوسفیان کا اسلام صحیح ہوتا، نہیں ایسا ہرگز نہیں ہے۔ بنوامیہ کے بعض لوگوں کو عامل اور والی مقرر کرنے سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ایک مقصد تو یہ تھا کہ ان دشمنان خدا اور رسول کی دل جوئی کی جائے اور ان سے ہمدردی کا اظہار کیا جائے۔ دوسرا مقصد یہ تھا کہ عام مسلمانوں کو جو ان سے نفرت ہے، اس میں کمی لائی جائے اور

والی اور عامل مقرر کر کے ان کو مسلمانوں کے قریب لایا جائے، تیسرا مقصد یہ تھا کہ ان کو دور دراز علاقوں میں بھیج کر ان کو منتشر کر دیا جائے تا کہ یہ جمع ہو کر گمراہی کا جتھا نہ بن پائیں، اور چوتھی وجہ یہ تھی کہ ان کو مدینہ منورہ سے دور رکھا جائے تا کہ وہ نظروں کے سامنے نہ رہیں، دشمنوں کے لیے جاسوسی نہ کر سکیں، ہر مکار اور عیار کے لیے کمین گاہ نہ ثابت ہوں، جن نومسلموں کے دلوں میں ابھی تک نفاق کی بیماری تھی اور یقین ابھی کمزور تھا، ان کی بیماری اور عدم یقین کو بڑھانے میں کوئی کردار نہ ادا کر سکیں جیسا کہ اللہ نے فرمایا ہے:

﴿لَوْ خَرَجُوا فِيكُم مَّا زَادُوكُمْ إِلَّا خَبَالًا وَلَأَوْضَعُوا خِلَالَكُمْ يَبْغُونَكُمُ الْفِتْنَةَ وَفِيكُمْ سَمَّاعُونَ لَهُمْ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالظَّالِمِينَ﴾[التوبة:٤٧]

''اگر یہ تم میں مل کر نکلتے بھی تو تمہارے لئے سوائے فساد کے اور کوئی چیز نہ بڑھاتے بلکہ تمہارے درمیان خوب گھوڑے دوڑا دیتے اور تم میں فتنے ڈالنے کی تلاش میں رہتے ان کے ماننے والے خود تم میں موجود ہیں، اور اللہ ان ظالموں کو خوب جانتا ہے''۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جن لوگوں کو والی اور عامل بنایا، جیسا کہ گزر چکا ہے، ان میں اکثریت ایسے لوگوں کی تھی جو دینی اعتبار سے متہم تھے، زبردستی اسلام میں داخل ہوئے تھے اور ولایت کا منصب کوئی خطرے جا منصب نہیں تھا، خاص طور پر دور دراز کے علاقوں میں، بلکہ یہ اسی طرح کا منصب دیا جانا تھا جس طرح ایک خائن ابن تبیہ کو اور نص قرآن کے مطابق ایک فاسق ابن ابی معیط کو دیہاتوں سے صدقے کی بھیڑ بکریاں جمع کرنے یا معمولی محصولات جمع کرنے کے لیے مقرر کیا گیا تھا۔ آج کے زمانے سے اگر موازنہ کیا جائے تو ان محصولات کی کوئی خاص حیثیت نہیں تھی یا اس کو اس طرح سمجھ لیں کہ کسی ایسے شخص کو امام بنا لیا جائے جو کفر صغیر کا مرتکب ہوا ہو یا کسی عرافے کو کسی معمولی کام پر لگا دیا گیا ہو لہذا جائز نہیں ہے کہ اس طرح کی ذمہ

داریوں کو منصب خلافت کا استحقاق حاصل کرنے کی بنیاد بنایا جائے۔

رہا سوال اس بات کا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بنو ہاشم، کبار صحابہ کو عامل اور والی کیوں نہیں مقرر کیا اور ان کو اطراف وجوانب میں کیوں نہیں بھیجا تو اس کا مقصد یہ ہرگز نہیں تھا جیسا کہ مصنف نے خیال کیا ہے کہ ان کو منصب خلافت سے دور رکھا جائے یا خلافت کی جو لالچ ہے، اس کی جڑ کاٹ دی جائے بلکہ اس کے اسباب ومحرکات مندرجہ ذیل تھے:

ایک بڑا سبب یہ تھا کہ بنو ہاشم اور کبار صحابہ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں رہنے اور آپ سے استفادہ کرنے کا زیادہ سے زیادہ موقع فراہم کیا جائے تاکہ وہ قرآن جو نازل ہورہا تھا، اس کی حفاظت کریں اور نئی نئی سنتیں نبی اکرم ﷺ سے سیکھیں تاکہ امت تک قرآن اور سنت پہنچا سکیں، صدقات جمع کرنے کے مقابلے میں یہ امت کے لیے سب سے زیادہ اہم اور مفید عمل تھا۔

دوسرا بڑا سبب یہ تھا کہ ان اقرباء اور خواص کا اطراف وجوانب میں چلے جانا نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو تنہا چھوڑ دینا تھا، ان کے چلے جانے کے بعد وہی لوگ مدینہ میں باقی رہتے جو کینہ پرور تھے، ایمان کی گھات میں بیٹھے تھے اور اہل ایمان کو طرح طرح کی آزمائشوں میں مبتلا کرنے کا خواب دیکھ رہے تھے

جاننے والے جانتے ہیں کہ بہت سے غزوات میں جمہور صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اکیلا چھوڑ کر بھاگ کھڑے ہوئے تھے اور آپ کے ساتھ چند لوگ کھڑے رہ گئے تھے، خاص طور پر غزوۂ حنین میں لوگوں نے پیٹھ دکھادی تھی، انھیں حدیبیہ کی بیعت بھی فرار ہونے سے نہیں روک سکی، ان کے ساتھ صرف چند لوگ رہ گئے تھے جن کا تعلق آپ کے اہل بیت سے تھا جیسا کہ عباس رضی اللہ عنہ وغیرہ کے اشعار سے پتا چلتا ہے۔ ایسی صورت میں کیا یہ درست ہوتا کہ مخلص، محبت کرنے والے، خیرخواہ اور صحرا اور گھاٹیوں میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی مدد کرنے والوں کو مختلف

اطراف میں زکوۃ اور جزیہ جمع کرنے کے لیے بھیج دیا جاتا، ظاہر ہے اس فیصلے کو کوئی بھی درست قرار نہیں دے سکتا۔

اس تفصیل سے یہ حقیقت واضح ہوگئی کہ مصنف رحمہ اللہ نے جو نتیجہ نکالا ہے، وہ باطل ہے، اس پر انھوں نے اپنے نظریہ کی جو بنیاد رکھی ہے، وہ نہایت کمزور ہے، سمجھنے والوں کے لیے اتنی تفصیل کافی ہے اور ہر انصاف پسند اس حقیقت کو تسلیم کرے گا۔

اس کے علاوہ مصنف رحمہ اللہ نے جو فتن سے متعلق احادیث ذکر کی ہیں، جیسے بنو مروان کا بندروں کی طرح منبر رسول پر اچھل کود مچانا، یا اللہ کے مال کو اپنی دولت اور اللہ کے بندوں کو اپنا غلام بنالینا اور دین کو الٹ پلٹ دینا، کیا اس سے ان کی خلافت کا کوئی اشارہ ملتا ہے ۔ یہ تو ایسا ہی ہوا کہ کوئی یہ کہے انبیائے بنی اسرائیل نے یہود کی ہلاکت کی خبر دی، اور مسجد اقصی کی ویرانی کی پیش گوئی کی تو کیا اس سے یہ نتیجہ نکالنا درست ہوسکتا ہے کہ انھوں نے بخت نصر کی بادشاہت کی تاسیس کی طرف اشارہ کیا تھا۔

کیا رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے بنو قنطوراء کا ذکر کیا جانا اس بات کی تمہید تھی کہ وہ امت پر غالب آئیں گے اور اس کو ذلیل اور رسوا کریں گے۔

اسی طرح آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مسیح دجال کا ذکر کیا ہے تو کیا یہ سمجھا جائے کہ آپ نے امت کو ترغیب دی ہے کہ اس کے سامنے سرنگون ہوجائیں، اس کو تسلیم کرلیں، اپنی لگام اس کے ہاتھ میں دے دیں، اگر محض تذکرہ کرنے سے ایسا کچھ لازم آتا تو یہ بات تسلیم کی جاسکتی تھی۔

اسی طرح احادیث میں جو بنوامیہ کا ذکر آیا ہے، ان کے جبر وتشدد اور ظلم وستم کا تذکرہ کیا گیا اور صحیح احادیث میں یہ مذکور ہے کہ امت اپنے پیش رووں کے نقش قدم پر چلے گی تو کیا اس سے یہ نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ یہ سب کچھ بنوامیہ کی خلافت کی تمہید کے طور پر بیان کیا گیا تھا۔اس نتیجے کا باطل ہونا واضح اور ظاہر ہے۔اسی طرح کا وہم مصنف کو ہوا ہے۔

ہاں یہ بات حق ہے،اس میں کوئی شبہ نہیں کہ معصومین علیہم السلام جب کسی واقعہ کے ظہور پذیر ہونے کی خبر دیتے ہیں تو اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایسا واقعہ ضرور ظہور پذیر ہوگا اور ٹھیک ویسا ہی ہوگا جس طرح خبر دی گئی ہے لیکن محض خبر دینے سے یہ کہاں لازم آتا ہے کہ جس چیز کی خبر دی گئی ہے، وہ حق ہے یا باطل ہے۔ ہاں اگر خبر دینے کے ساتھ یہ بھی مذکور ہوتا کہ اس پر اظہار مسرت کیا جائے، اس کو خوش آمدید کہا جائے، اس کی تعریف کی جائے یا اس کے صحیح ہونے کا حکم دیا جائے تب تو بات حق ہوسکتی ہے اور نیک بخت ہے وہ شخص جسے اسے پانے کی توفیق مل جائے۔ لیکن اس کے برعکس اگر دوسری بات مذکور ہوتو وہ سراپا ضلالت ہے اور بد بخت ہے وہ شخص جو اس میں ملوث ہو جائے۔

اور مصنف رحمہ اللہ نے جو یہ ذکر کیا ہے کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے بنوامیہ کے لوگوں کو عامل اور والی مقرر کیا تو اس کے اسباب وہی ہوسکتے ہیں جو اسباب نبی اکرم ﷺ کے پیش نظر تھے، یہ بھی ممکن ہے کہ اس میں بعض سیاسی مقاصد کارفرما رہے ہوں جیسا کہ عمر رضی اللہ عنہ کی بعض اقدامات میں سیاسی مصالح واضح طور پر نظر آتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

رہا یہ سوال کہ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما نے اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں سے کسی کو والی اور عامل نہیں بنایا تو میں اس میں کوئی دینی پہلو نہیں دیکھتا۔ یہی میرا علم ہے اور ہر صاحب علم سے بڑا علم والا موجود ہوا کرتا ہے۔

ابن عمر رضی اللہ عنہ سے جو یہ روایت بیان کی جاتی ہے کہ انھوں نے حسین بن علی علیہما السلام سے کہا کہ اللہ کی قسم! اب اس منصب خلافت کا آپ میں سے کوئی حق دار نہیں ہوگا، تو یہ روایت اگر صحیح بھی ہوتو واضح طور پر غلط ہے۔ اسی طرح اسی مفہوم کی وہ روایت بھی ہے جو ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کی جاتی ہے۔ یہ اور اس قسم کی تمام روایات موضوع ہیں۔ کیوں کہ یہ بات بعید از فہم ہے کہ ترجمان القرآن اللہ کا یہ ارشاد

بھول جائیں:

﴿فقد آتینا آل إبراهیم الکتاب والحکمة وآتیناهم ملکا عظیما﴾

''ہم نے آل ابراہیم کو کتاب اور حکمت عطا کی اور انھیں ایک عظیم بادشاہت بھی بخشی''۔

ہمارے نبی محمد عربی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باوجود اس کے کہ نبی تھے، اللہ کے خالص اور مخلص بندے تھے، لیکن اللہ کی نازل کردہ شریعت کے مطابق لوگوں کے درمیان فیصلے کیا کرتے تھے، مال ودولت بیت المال میں جمع ہوتے تو حکم الہی کے مطابق اس کو تقسیم فرماتے تھے، اللہ اور رسول کے خلاف جو لوگ آواز اٹھاتے تھے ان سے جنگ کرتے تھے اور فوج کی قیادت فرماتے تھے۔

اگر ابن عمر اور ابن عباس کی روایات صحیح ہوتیں جیسا کہ لوگ گمان کرتے ہیں تو ہمارے نبی بعض انبیائے بنی اسرائیل کی طرح ہوتے اور وقت کے بادشاہوں کو صرف نصیحت فرمانے اور ان کو صحیح راستہ سجھانے پر اکتفا کرتے اور حکومت میں ان کا کوئی حصہ نہیں ہوتا تھا لیکن یہ تصور اور خیال ہمارے نبی کی سیرت سے کس قدر بعید ہے۔

سیدنا علی علیہ السلام نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شاخ اور آپ کے بھائی تھے، دوسروں سے افضل ہوتے ہوئے انھوں نے خلافت کا لباس فاخرہ زیب تن کیا، اور یہ سب کچھ انھوں نے منصب خلافت کو کم تر سمجھتے ہوئے نہیں کیا، بالکل نہیں، ہرگز نہیں، اسی طرح امام منتظر علیہ السلام منصب خلافت پر متمکن ہوں گے۔لیکن کیا کیجئے! غفلت اور کسی کے قول کی عظمت جب دل ودماغ پر مسلط ہو جائے تو آدمی اسی طرح کی فضول اور باطل بات کو قبول کر لیتا ہے۔

مصنف نے ابن عمر اور ابن عباس کی روایت کے ذیل میں اپنا یہ تبصرہ درج کیا ہے کہ دونوں کی یہ بات ان کی فقاہت کی دلیل ہے۔مصنف کا یہ کلمہ بہت بڑا ظلم ہے، کیا کوئی عالم، سمجھ دار اور انصاف پسند یہ گمان کرسکتا ہے کہ حسین ابن رسول اللہ جو اللہ کی

راہ میں ایک فرض عین کی ادائیگی کے لیے نکلے تھے، وہ قلیل الفقہ تھے، ان کے اندر دینی بصیرت نہیں تھی کہ اللہ کی راہ میں شہید ہو گئے۔ ہرگز نہیں، بالکل نہیں، شاید مصنف نے یہ مہمل کلمہ ایسی کتاب سے نقل کر لیا ہے جو اس وقت ان کے پیش نظر تھی، بغیر اس کی دلالت کو سمجھے ہوئے انھوں نے یہ کلمہ نقل کر لیا، اسی طرح انھوں نے صلح کے بعد سیدنا حسن علیہ السلام کے خطبہ سے بھی الٹا اور خلاف واقعہ نتیجہ نکال لیا ہے۔ اسی طرح انھوں نے صدقات کی وصولی کو امامت عظمی کی طرف اشارہ سمجھ لیا ہے اور یہ تمام نتائج اور استنباطات باطل اور غلط ہیں۔

مصنف نے جو یہ لکھا ہے کہ اہل بیت سے منصب خلافت کے نکل جانے کا راز یہ ہے تا کہ کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ اب موروثی خلافت قائم ہو چکی ہے۔ مصنف کے اس قول کی کوئی قیمت اور اہمیت نہیں ہے۔ کیوں کہ خلافت ایک دینی منصب اور مقام ہے، اس کی تکمیل اسی وقت ہو سکتی ہے اور مقاصد حاصل ہو سکتے ہیں جب اس منصب پر وہ لوگ فائز کیے جائیں جو لوگوں میں سب سے زیادہ دین دار ہوں اور سارے مسلمانوں سے افضل ہوں۔

اگر اس قسم کے اندازوں اور افواہوں کی کوئی قیمت ہوتی پھر کیوں اللہ نے نبی ﷺ پر اور آپ کے اہل بیت ﷺ پر درود کو واجب قرار دیا ہے، ان کے لیے مال غنیمت میں سے خمس کیوں مقرر کیا ہے اور امت پر کیوں یہ واجب کیا ہے کہ ان سے محبت کرنا ضروری ہے۔ جو جواب ان امور کا ہوگا، وہی جواب منصب خلافت کے متعلق بھی ہوگا۔

مصنف کی یہ بات کس قدر مضحکہ خیز ہے کہ خلافت کا منصب بنو عباس کو اس لیے مل گیا کہ دین کمزور ہو چکا تھا، وہ خلافت کے مستحق نہیں تھے کیوں کہ اس کا مطلب یہ نکلا کہ دین اس وقت کمزور ہو چکا تھا جب کہ دین مسلسل کمزور ہوتا چلا آ رہا تھا جس وجہ سے بنو امیہ کے لیے خلافت کا حصول شر تھا، اسی طرح بنو عباس کے لیے بھی شر تھا، کیوں

کہ شر سے صرف شر ہی پیدا ہوتا ہے۔ دین کا یہ ضعف پرانا تھا، اوپر سے چلا آرہا تھا اور یہ بیماری بہت پرانی تھی۔

مصنف نے بخاری کی جو روایت امام زہری سے نقل کی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایام مرض میں عباس رضی اللہ عنہ نے علی رضی اللہ عنہ کو اشارہ کیا کہ وہ نبی ﷺ سے ان کے خلیفہ کے بارے میں سوال کریں لیکن علی رضی اللہ عنہ نے انکار کردیا تو یہ روایت ہمارے نزدیک صحیح نہیں ہے کیوں کہ یہ روایت ان تمام روایات کے خلاف ہے جن میں آتا ہے کہ علی رضی اللہ عنہ نے علانیہ اس خلافت والی بات کا ذکر کیا ہے کہ وہ انھیں کا حق ہے، اپنے خطبوں اور کلام میں اس کا بار بار انھوں نے تذکرہ فرمایا ہے جس سے یہ بات قطعی طور پر ثابت ہوتی ہے کہ انھوں نے اپنا استحقاق خلافت بیان کیا ہے۔

خود مصنف نے بخاری وغیرہ سے نقل کیا ہے کہ امام زہری وغیرہ کہتے ہیں کہ علی رضی اللہ عنہ نے عباس رضی اللہ عنہ سے خلافت کے مسئلہ میں گفتگو کرتے ہوئے کہا کہ کیا ہمارے علاوہ کوئی دوسرا اس کی طمع کرسکتا ہے۔ اگر یہ روایات درست ہیں تو پہلی بات اور دوسری بات میں بہت زیادہ فاصلہ نظر نہیں آتا ہے۔

اس سے صاف طور پر ایک غور وفکر کرنے والے انصاف پسند پر یہ واضح ہوجاتا ہے کہ ان روایات میں سے بعض موضوع اور من گھڑت ہیں، اسی طرح اس مفہوم کی تمام روایات وضعی ہیں۔ ان روایات کو سیاست نے جنم دیا ہے، اقتدار کی طاقت نے ان کو صحیح کہلوایا ہے اور علمائے سو نے اپنی دنیاداری کی لالچ میں اس کو رواج دیا ہے۔ بعض سلسلہ اسانید میں اگر راوی ایک ہی طبقہ کے ہوں تو اس قسم کی کمزور روایات کو صحیح کہہ کر پیش کردیا جاتا ہے۔ روایات میں اس طرح کی تبدیلیاں ان ایام میں معروف ومشہور تھیں۔

امام زہری صحیح بخاری کے بڑے راویوں میں شمار ہوتے ہیں، وہ بنو مروان اور ان

کے عمال کے زیر اثر تھے بلکہ ان کی طرف ان کا جھکاؤ تھا، دنیا داروں کے بہت قریب تھے، ایسی صورت میں کوئی حیرت کی بات نہیں تھی کہ ان کا تقرب حاصل کرنے کے لیے ان کی مرضی کے مطابق روایات کو انھوں نے رواج دیا، یا ان کے شر سے بچنے کے لیے انھوں نے ایسا کیا ہو یا اپنے سلسلے میں ان کے شکوک کا ازالہ کرنے کے لیے یہ کام انھوں نے کیا ہو۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿وَلَا تَرْكَنُوا إِلَى الَّذِينَ ظَلَمُوا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُم مِّن دُونِ اللَّهِ مِنْ أَوْلِيَاءَ ثُمَّ لَا تُنصَرُونَ﴾[هود: ۱۱۳]

''دیکھو ظالموں کی طرف ہرگز نہ جھکنا ورنہ تمہیں بھی (دوزخ کی) آگ لگ جائے گی اور اللہ کے سوا اور تمہارا مددگار نہ کھڑا ہو سکے گا اور نہ تم مدد دیئے جاؤ گے''۔

اس آیت کی تفسیر میں کشاف میں زمخشری نے لکھا ہے کہ امام حسن بصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے دین کو دو لاموں کے درمیان رکھا ہے یعنی ﴿ ولا تطغوا ولا ترکنوا ﴾ کے درمیان، اور جب امام زہری نے سلاطین سے میل ملاپ بڑھا دیا تو ان کو ان کے ایک دینی بھائی نے خط لکھا کہ اے ابوبکر! ہمیں اور تمھیں اللہ فتنوں سے محفوظ رکھے، تم ایک ایسی حالت میں پہنچ چکے ہو کہ وہ تمام لوگ جو تمھیں جانتے ہیں، ان کے لیے مناسب ہے کہ وہ تمھارے لیے اللہ سے دعا کریں، اللہ تمھارے اوپر رحم فرمائے، تم ایک بڑے شیخ بن چکے ہو، اللہ نے اپنی کتاب کی اور اپنے نبی کی سنت کی جو سمجھ تمھیں عطا کی ہے، اس نعمت کو تم نے اپنے لیے بوجھ بنالیا ہے، حالانکہ ایسا نہیں ہونا چاہئے کیوں کہ اللہ نے علماء سے یہ عہد لیا ہے کہ وہ کتاب الٰہی کو لوگوں سے بیان کریں، اس کی کوئی بات نہ چھپائیں۔ اے زہری! یاد رہے کہ کم تر درجے کا گناہ جس کا تم نے ارتکاب کیا ہے، وہ یہ ہے کہ تم نے ظالم کی وحشت سے انسیت ظاہر کی ہے، اور جو لوگ حق ادا نہیں کرتے، ان کے قریب جا کر تم نے گمراہی کا راستہ آسان بنا دیا

ہے۔ظالم نے جب تجھے خود سے قریب کیا تو اس نے باطل کو ترک نہیں کیا، بلکہ اس نے تمھیں مدار بنالیا جس پر ان کے باطل کی چکی گھومتی ہے،ایک پل بنالیا جس کے سہارے وہ اپنی آفتوں کو عبور کرتے ہیں، تمھیں انھوں نے ایک سیڑھی بنالیا ہے جس کے سہارے وہ اپنی گمراہیوں تک پہنچتے ہیں،تمھارے ذریعے علماء کے دلوں میں شکوک پیدا کرتے ہیں،اور تمھارا سہارا لے کر جاہلوں کے دلوں کے قریب ہو جاتے ہیں۔

علامہ شیخ محدث طاہر جزائری نے اپنی کتاب ’’توجیه النظر ‘‘میں ذکر کیا ہے کہ امام زہری بنوامیہ کے لیے کام کرتے تھے۔

محدثین کہتے ہیں کہ خواہ کسی حدیث کی سند سورج کی طرح روشن ہی کیوں نہ ہو، اس سے کسی منکر متن کو صحیح قرار نہیں دیا جاسکتا۔

حافظ ابن عبدالبر نے ’’الاستیعاب‘‘میں بخاری وغیرہ کی چند احادیث جن کو ایک سے زیادہ لوگوں نے صحیح قرار دیا ہے،لکھا ہے کہ یہ احادیث صحیح نہیں ہیں لیکن اس وجہ سے نہیں کہ ان کی سند میں کلام ہے بلکہ اس وجہ سے صحیح نہیں ہے کہ اس کا معنی صحیح نہیں ہے یعنی اگر حدیث کا معنی صحیح نہ ہو تو سند کی صحت کا کوئی اعتبار نہیں ہوگا۔

ابن سبکی نے طبقات میں نقل کیا ہے کہ امام احمد بن حنبل نے وصیت فرمائی کہ ابو ہریرہ کی وہ حدیث نظر انداز کردی جائے جس میں اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ ﷺ نے لوگوں کو حکم دیا کہ قریش سے الگ رہیں۔جب کہ اس حدیث کے رجال ثقہ ہیں، امام احمد نے یہ بات اس لیے کہی کیوں کہ یہ مشہور احادیث کے خلاف ہے۔

ہمارے بھائی سید محمد رشید رضا (اللہ انھیں اپنی مرضیات کی توفیق دے) فرماتے ہیں: میں جانتا ہوں کہ ہر وہ حدیث صحیح نہیں ہوا کرتی جس کی سند کو بعض محدثین نے صحیح کہا ہے یا اس کے رجال کو عادل قرار دینے پر متفق ہوں، کتنی روایات ایسی ہیں جن کی سندوں کو بعض حضرات نے صحیح کہا ہے اور بعض حضرات نے اس کے متن یا سند میں کسی علت کی وجہ سے اسے موضوع بتایا ہے،اپنی شرط کے ساتھ جرح ،تعدیل پر مقدم ہوا

کرتی ہے۔محدثین نے موضوع روایات کی بہت سی علامات بتائی ہیں جن کی وجہ سے لوگوں نے بہت سی ایسی احادیث کو بھی رد کردیا ہے جو سند کے لحاظ سے صحیح تھیں۔

شیخ طاہر جزائری رحمہ اللہ نے اپنی کتاب ''توجیہ النظر ''میں کئی مقامات پر اس بات کا ذکر کیا ہے اور ہماری کتاب ''العتب الجمیل ''میں بھی یہ بحث موجود ہے۔اگر کوئی اس بحث کو تفصیل سے سمجھنا چاہتا ہے تو اس کے لیے ان دونوں کتابوں کی طرف مراجعت مفید ہوگی۔

مصنف نے یہ جو ذکر کیا ہے کہ عباس رضی اللہ عنہ نے علی رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اپنا ہاتھ آگے بڑھائیں تاکہ میں اس پر بیعت کرلوں اور علی رضی اللہ عنہ نے اس سے منع کیا تو لوگوں نے اس بارے میں اختلاف کیا ہے کہ کس کی رائے زیادہ درست تھی۔ ہمارا اپنا خیال یہ ہے کہ دونوں اپنی اپنی جگہ درست تھے لیکن علی رضی اللہ عنہ کی بات زیادہ درست تھی،ان کی نظر دور تک دیکھ رہی تھی اور ان کی رائے زیادہ مضبوط تھی۔ عباس رضی اللہ عنہ نے اپنی رائے کی بنیاد امت کے سلسلے میں حسن ظن پر مبنی کی تھی جو خیر وبرکت صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے واسطے سے دیکھ رہی تھی،وہ اس بات کو جائز نہیں سمجھتی تھی کہ نبی ﷺ کے اہل بیت کو نظر انداز کیا جائے خاص طور پر آپ کی شاخ اور آپ کے بھائی علی رضی اللہ عنہ کو جو آپ ﷺ کے بعد سب سے افضل تھے اور آپ کے سامنے سب سے بڑے مجاہد تھے۔

علی رضی اللہ عنہ کی نظر پردے کے پیچھے دیکھ رہی تھی،اصل حقیقت کو وہ بھانپ چکے تھے یا تو اپنی فراست ایمانی سے یا پھر آپ کے بھائی نے اپنے رب جل وعلا کی طرف سے آپ کو پہلے ہی اس کی خبر دے دی تھی،علی رضی اللہ عنہ کو اس بات کا علم تھا جو غیب کے پردوں میں چھپا تھا،دلوں میں جو کچھ راز پوشیدہ تھے،اس سے وہ واقف ہو چکے تھے،اس لیے انھوں نے اسلام کو زوال سے بچانے کی طرف زیادہ توجہ دی،اللہ آپ کو اپنے دین،اپنے نبی اور مسلمانوں کی طرف سے بہترین جزا دے اور اس وقت جو کچھ

آپ نے کیا، وہ پہلی قربانی تھی جس میں ہر نفیس اور بیش قیمت چیز کو قربان کر دیا گیا تھا۔

مصنف نے جو یہ ذکر کیا ہے جیسا کہ اوپر گزر چکا ہے کہ ابوسفیان، حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر کھڑے ہوئے اور ان کو مخاطب کر کے بولے، تو اس سلسلے کی پہلی روایت بالمعنی ہے، تا کہ اس روایت میں جو شناعت پوشیدہ ہے، اس کی شدت کو کم کیا جا سکے لیکن اس سلسلے کی دوسری روایت ان شاءاللہ زیادہ درست قرار دی جائے گی، جس میں آیا ہے کہ ابوسفیان نے حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر پر اسی طرح ٹھوکر ماری جس طرح ابلیس نے آدم علیہ السلام کے جسم پر ماری تھی اور ہم سمجھتے ہیں کہ حمزہ کو ابوسفیان نے جو مخاطب کر کے کہا کہ جس معاملے میں تم کل تک مجھ سے جنگ کر رہے تھے، آج ہم اس کے مالک ومختار بن چکے ہیں تو اس میں دراصل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس خطاب کا جواب دیا گیا ہے جو آپ نے غزوہ بدر کے مقتولین کی لاشوں کو کنویں میں ڈلوانے کے بعد ان کو مخاطب کر کے کہا تھا کہ کیا وہ چیز آج تمھیں مل گئی جس کا وعدہ تمھارے رب نے تم سے کیا تھا، ہمیں تو وہ چیز مل گئی جس کا ہمارے رب نے ہم سے وعدہ کیا تھا۔ ہم نے اپنے رب کے وعدے کو برحق پایا، کیا تمھیں بھی وہ برحق نظر آیا۔

جو حضرات سیدنا حمزہ کی شہادت اور ان کی لاش کے مثلہ کیے جانے سے واقف ہیں، ان کو یہ بات زیادہ بڑی نہیں معلوم ہوگی، ابوسفیان کی بیوی ہند نے ان کا کلیجہ چبا ڈالا، ان کی انگلیاں کاٹ دیں اور اسے اپنے گلے کا ہار بنا کر پہن لیا۔ ان کے جبڑے کو نیزے سے چھلنی کر دیا گیا اور یہ کہا گیا کہ لو اب مزہ چکھو۔ ذرا دیکھو تو سہی جیسا کہ حافظ ابن عبدالبر نے روایت نقل کی ہے کہ جب سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے تو وہ کون تھا جس نے ان کے پاس آ کر کہا تھا کہ اس منصب خلافت کو فٹ بال بنا دو، اس کے اہم ستون بنوامیہ کو بناؤ کیوں کہ بنوامیہ ہی بادشاہ ہیں اور میں نہیں جانتا کہ جنت اور جہنم کس چیز کا نام ہے۔ مصنف کی یہ بات پہلے بھی گزر چکی ہے۔

ہم نے مقریزی کی کتاب کے جن مباحث پر گفتگو کرنی چاہی تھی، وہ اپنے اختتام کو پہنچی، ان کی کتاب کے صفحات میں اور بھی بہت کچھ ہے لیکن ان پر مزید کلام کرنے کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی کیوں کہ ان میں سے بعض بدیہی طور پر غلط ہیں، بعض باتوں کے ذکر کرنے کا محل دوسرا ہے، بعض باتیں درست ہیں اور وہ ہماری اپنی تحقیق سے ہم آہنگ ہیں۔

تمام حمد وثنا اس اللہ کے لیے ہے جس نے ہمیں اس کی توفیق دی، ہم توفیق نہیں پا سکتے تھے، اگر اللہ کی رہنمائی شامل حال نہ ہوتی۔ کتاب میں جو کچھ حق اور درست ہو، وہ صرف اللہ کی جانب سے ہے، حمد واحسان اسی کے لیے ہے اور جو کچھ باطل اور غلط ہو، وہ میری طرف سے اور شیطان کی طرف سے ہے، اپنی تمام دانستہ ونادانستہ غلطیوں پر اللہ سے دعائے استغفار کرتا ہوں۔

**سبحان ربک رب العزة عما يصفون، وسلام على المرسلين، والحمد لله رب العالمين.**

کتاب کی تسوید سے فراغت ۸/صفر ۱۳۴۷ھ کو منگل کے دن ہوئی اور اس کا مبیضہ اپنی تکمیل کو ۲۷/رجب ۱۳۴۲ھ کو سنگا پور میں پہنچا۔

اللہ ہی کے لیے تمام حمد وثنا ہے اول میں بھی اور آخر میں بھی، اللہ کا درود وسلام نازل ہو محمد ﷺ اور آل محمد علیہم السلام اور ان تمام حضرات پر جو اخلاص واحسان کے ساتھ ان کی اتباع کریں۔

بقلم بندہ خدا محمد بن عقیل بن یحی (**عفا الله عنهم آمين**)

☆☆☆